خصوصی اشاعت بسلسلۂ

پلاٹینم جوبلی، جامعہ ملیہ اسلامیہ (۱۹۹۵ء)

و

سلور جوبلی، ذاکر حسین انسٹی ٹیوٹ آف اسلامک اسٹڈیز (۱۹۹۶ء)

# مُسلم مُعاشرے کی تشکیلِ نو

سرسید، نذیر احمد، حالی اور شبلی کے افکار کا مُطالعہ

منظر مہدی



ذاکر حسین انسٹی ٹیوٹ آف اسلامک اسٹڈیز

جامعہ ملیہ اسلامیہ، نئی دہلی ۲۵

مُصنّف : مظہر مہدی۔

پتہ : سنٹر آف انڈین لینگویجز، اسکول آف لینگویجز، جواہر لعل نہرو یونیورسٹی، نئی دہلی ۱۱۰۰۶۷

پہلی بار : اپریل ۱۹۹۶ء

قیمت : دوسو روپے

سرورق : غضنفر زیدی

خوشنویس : ایس۔ایم۔مظہر الہ آبادی

مطبع : فیمس آفسٹ پریس۔ فراش خانہ۔دہلی ۶

اُستادِ محترم

پروفیسر صدیق الرحمٰن قدوائی

کے نام

مثال یہ مری کوشش کی ہے کہ مُرغِ اسیر
کرے قفس میں فراہم خس آشیاں کے لیے

غالب

# فہرست

# پیش لفظ

سرسیّد، نذیر احمد، حالی اور شبلی کے بغیر اُردو دانش وری کے ارتقا کی روداد ادھوری سمجھی جائے گی۔ روایت سے گریز اور نئی راہ کی تلاش ان دانشوروں کی خصوصیات سمجھی جاتی ہیں۔ نوآبادیاتی نظام کے تسلّط نے مشرق میں ایک ایسی تہذیبی اتھل پتھل مچادی تھی جس کی وجہ سے منتشر معاشرے کو سمیٹنے کے لیے سرا نہیں مل پا رہا تھا۔ شاندار ماضی میں پناہ لینے سے کوئی فائدہ نظر نہیں آتا تھا۔ بس ایک ڈھارس سی بندھتی تھی کہ اگر مشرقی قومیں یا تہذیبیں ماضی میں قوی ہو سکتی ہیں تو وہ اپنا حال سنوار کرنے اور روشن مستقبل کی طرف بھی پیش قدمی کرنے کی صلاحیتیں رکھتی ہیں۔ ان صلاحیتوں کو بروئے کار لانے کی ضرورت تھی۔ ذہن و فکر پر پڑے ہوئے روایت کے پردوں کو اُٹھا کر روشن اور تابناک مستقبل میں جھانکنے کے لیے آمادگی کوئی آسان مرحلہ نہیں تھا بلکہ ذہن سازی کی ضرورت تھی۔ سرسیّد، نذیر احمد، حالی اور شبلی نے یہی کام اپنے ذمّے لیا۔ ان کی مخالفت بھی ہوئی۔ اُن سے بھرپور اختلاف کیا گیا لیکن انھوں نے مسلم معاشرے کو نہ صرف چونکا دیا بلکہ جھنجھوڑ کر رکھ دیا۔ اُن کے افکار کے تانے بانے صاف بھی نظر آتے ہیں اور اُلجھے ہوئے بھی۔ لیکن ایک بات واضح ہے کہ وہ اپنے زمانے کے تقاضوں کو شدّت سے محسوس کر رہے تھے اور شعوری طور پر ایسا فکری ادب تخلیق کر رہے تھے جو مسلمانوں کو عقیدے کی پختگی کے ساتھ نئے چیلنج کا سامنا کرنے کے لیے عقلی طور پر تیار کر سکے۔

سرسیّد، نذیر احمد، حالی اور شبلی فکری اعتبار سے ایک دوسرے سے

جُڑے ہوکر اپنی علیحدہ شناخت بھی رکھتے ہیں۔ دراصل اُنیسویں، بیسویں صدی میں ہندوستان میں فکرِ اسلامی کے ارتقا میں یہ چاروں دانشور مرحلہ وار فکری تسلسل کی علامت ہیں۔ ڈاکٹر مظہر مہدی نے جدید ہندوستان میں مسلم معاشرے کی تشکیلِ نو کے موضوع پر اسی مرحلہ وار فکری تسلسل کا تجزیاتی مطالعہ پیش کرنے کے لیے یہ کتاب بعنوان "مسلم معاشرے کی تشکیلِ نو۔ سرسید، نذیر احمد، حالی اور شبلی کے افکار کا مطالعہ" سپردِ قلم کی ہے۔

اس کتاب میں ڈاکٹر مظہر مہدی نے تین خاص موضوعات کا احاطہ کیا ہے۔ مسلمانوں کی تعلیم کا لائحۂ عمل، مثالی مسلم عورت کی تشکیل اور فکرِ اسلامی کی تشکیلِ نو۔ گہرے مطالعے (جس کا ثبوت کتاب میں شامل کتابیات سے بخوبی ہوجاتا ہے) تحقیق، تجزیہ و تحلیل کے راستے منظر مہدی نے سابق اور موجودہ صدی کے مایۂ ناز مسلم دانشوروں کے افکار کا معروضی مطالعہ پیش کیا ہے۔ ان کی توجہ خاص طور سے اس نکتے پر مرکوز رہی ہے کہ کس طرح سرسید، نذیر احمد، حالی اور شبلی نے مسلم معاشرے کو وقت کے تقاضوں سے ہم آہنگ کرنے کی کوشش کی۔ اس جستجو کے نتیجے میں ان عظیم دانشوروں کے اذہان تک جو اُن کی رسائی ہوئی اُس کی روشنی میں انھوں نے اُن کے افکار کی اہمیت کو بخوبی پیش کیا ہے۔ اس مطالعے کی ایک اور خصوصیت یہ ہے کہ سرسید، نذیر احمد، حالی اور شبلی کے افکار میں تسلسل کی کڑیوں کی وضاحت کرتے ہوئے منظر مہدی نے ان کے انفرادی امتیازات کو بھی واضح کردیا ہے۔ انھوں نے نہ کسی کا قد بڑھانے کی کوشش کی ہے اور نہ گھٹانے کی۔ یہ ایک معروضی مطالعہ ہے۔ اس بات کا فیصلہ قارئین کریں گے کہ آیا مصنف مسلم معاشرے کے اندر کھڑے رہ کر اس میں جھانک رہا ہے یا بیرونی فرد کی حیثیت سے۔ البتہ زیرِ مطالعہ دانشوروں کی اصلاحی کوششوں کو تاریخی تناظر میں سمجھنے کی منظر مہدی کی یہ کوشش لائقِ ستائش ہے۔ تاریخی زاویۂ نگاہ سے انھوں نے اپنے مطالعے کا نچوڑ کتاب کے اختتام پر اس طرح پیش کیا ہے:

[redacted]

کھڑے رہ کر اس میں جھانک رہا ہے یا بیرونی فرد کی حیثیت سے۔ البتہ زیرِ مطالعہ دانشوروں

مذہب اسلام جو مسلم معاشرے کے تمام فکر و عمل پر حاوی تھا
اس کی ان دانشوروں نے نوآبادیاتی صورتِ حال میں نئی تاویل
کی، دین و دنیا کو دو خانوں میں تقسیم کیا، اس کے دائرۂ کار کو محدود
کیا اور اس کو انسانی تہذیب و ترقی کا حامی مذہب بنا کر پیش کیا
جس کا مقصد مسلمانوں کے اندر حرکت و عمل کی قوت پیدا کرنا، ان کی
اصلاح و تہذیب کرنا اور ان کو ایک نئے عہد میں داخل کرنا تھا۔

ان چند سطروں سے مظہر مہدی کی محققانہ نظر اور زیرِ تحقیق موضوع پر ان کی مضبوط گرفت کا بخوبی اندازہ کیا جا سکتا ہے۔

مسلم معاشرے کی تشکیلِ نو کے عنوان سے یہ کتاب ذاکر حسین انسٹی ٹیوٹ آف اسلامک اسٹڈیز کی جانب سے ایک اہم پیشکش ہے جو جامعہ ملیہ اسلامیہ کی پلاٹینم جوبلی (۱۹۹۵ء) اور ذاکر حسین انسٹی ٹیوٹ آف اسلامک اسٹڈیز کی سلور جوبلی (۱۹۹۶ء) کے مشترک موقع پر شائع کی جا رہی ہے۔ ادارہ ڈاکٹر مظہر مہدی کا بے حد ممنون ہے کہ انھوں نے بڑی محنت اور دقتِ نظر کے ساتھ اس کتاب کو سپردِ قلم کیا اور اشاعت کے لیے اس ادارہ کا انتخاب کیا۔

سید جمال الدین
ڈائرکٹر
ذاکر حسین انسٹی ٹیوٹ آف اسلامک اسٹڈیز
جامعہ ملیہ اسلامیہ

# اظہارِ تشکر

میرے لیے یہ مسرت کی بات ہے کہ یہ کتاب لکھنے کے دوران اساتذہ، رفقا اور احباب کا بھرپور تعاون میرے شاملِ حال رہا جس سے مجھے مشکل اوقات میں بھی آگے بڑھنے کا حوصلہ ملا۔ میں ان کے تئیں اپنی ممنونیت ظاہر کرنا اپنا خوشگوار فرض سمجھتا ہوں۔

پروفیسر صدیق الرحمٰن قدوائی علمی کاموں میں ہمیشہ میری حوصلہ افزائی کرتے رہے ہیں اور میری بہتری کے لیے فکرمند رہے ہیں۔ انھوں نے اس کتاب کی تیاری کے دوران درپیش مختلف مسائل پر بھی اپنی بصیرت افروز رائے اور مفید مشورے سے نوازا جو اس کام کو آخری شکل دینے میں بہت کارآمد ثابت ہوا۔ ان کے ساتھ لمبی لمبی گفتگو کے دوران متعدد اہم نکات سامنے آئے اور بہتیرے نئے پہلوؤں پر روشنی پڑی۔ ان سے میں ذاتی اور علمی طور پر بے انتہا فیض یاب ہوا ہوں۔ میں اس ممنونیت کے اظہار کے طور پر یہ کتاب پروفیسر صدیق الرحمٰن قدوائی کے نام معنون کرتا ہوں۔

اسلم پرویز صاحب نے عملاً میرے علمی کاموں میں دلچسپی ظاہر کی ہے۔ اس کا بیّن ثبوت یہ ہے کہ وہ میری تقریباً تمام تحریروں کے پہلے قاری ہیں۔ اس سلسلے کو آگے بڑھاتے ہوئے انھوں نے اس کتاب کے مسودے کو بھی بہ وقتِ نظر پڑھنے کی زحمت گوارا کی اور ہمیشہ کی طرح کارآمد مشوروں سے نوازا جن سے مجھے اس کو بہتر بنانے میں بڑی مدد ملی۔ میں ان کا ممنون ہوں۔

ذاکر حسین انسٹی ٹیوٹ آف اسلامک اسٹڈیز کے ڈائرکٹر ڈاکٹر سید جمال الدین

نے اس کتاب میں اپنی پر خلوص دلچسپی کا اظہار اس وقت کیا جب اس کا ایک باب انھوں نے ایک مقالے کی صورت میں اپنے ادارے سے شائع ہونے والے موقر رسالے اسلام اور عصر جدید میں شائع کیا تھا اور یہ کتاب مکمل بھی نہیں ہوئی تھی۔ انھوں نے اس کی اشاعت کے سلسلے میں اپنی طرف سے پیش رفت کی اور اس کو انسٹی ٹیوٹ کے خصوصی اشاعتی پروگرام میں شامل کیا۔ اس لطف و کرم کے لیے میں ان کا مرہون منت ہوں۔

اسی انسٹی ٹیوٹ سے وابستہ نائب مدیر ڈاکٹر سہیل احمد فاروقی اور مدیر معاون مس جبیں انجم نے کئی طرح سے میری اعانت کی۔ ان کا میں بے حد شکر گزار ہوں۔

ہمارے سینٹر کے ایسوسی ایٹ پروفیسر ڈاکٹر نصیر احمد خاں اور ڈاکٹر شاہد حسین میرے علمی کاموں میں دلچسپی لیتے اور خبر گیری کرتے رہے ہیں۔ ان کی عنایتوں کے لیے میں ان کا شکر گزار ہوں۔

میرے دوست ڈاکٹر سید سمیع احمد (انسٹی ٹیوٹ آف سوشل سائنسز، نئی دہلی) مجھے علمی کاموں میں مستقل تحریک دیتے رہے ہیں۔ انھوں نے یہ کتاب لکھنے کے دوران ہر طرح میری ہمت بڑھائی ہے۔ ان کا جتنا بھی شکریہ ادا کیا جائے کم ہے۔

ان کے علاوہ دوستوں میں سنتوش کمار اور شمشاد خاں نے اپنے لحاظ سے حتی الوسع میری اعانت کی۔ ان کا شکریہ ادا کرنا مجھ پر واجب ہے۔ ثمیا سین نے ہر طرح مجھے تعاون دیا ہے۔ جو میرے لیے تشویق اور تقویت کا سرچشمہ ثابت ہوا ہے۔ ان کے تعاون کے بغیر اس کتاب کا پایۂ تکمیل کو پہنچنا مشکل تھا۔ میں ان کا ممنون ہوں۔

ناسپاسی ہوگی اگر میں جناب ایس۔ ایم۔ مظہر کا شکریہ ادا نہ کروں جنھوں نے اس کتاب کو خوش نویسی سے آراستہ کیا۔

مظہر مہدی
ستمبر ۱۹۹۵ء

جواہر لعل نہرو یونیورسٹی
نئی دہلی

# باب ۱

# اجمالی تعارف

سرسید، نذیر احمد، حالی اور شبلی کی تمام نگارشات کا مقصد، معدودے چند کو چھوڑ کر، مسلم معاشرے کی تشکیل نو ہے — خواہ وہ نذیر احمد کے ناول ہوں یا حالی کا مسدس یا مجالس النسا، خواہ وہ شبلی کی نظمیں ہوں یا دیگر نگارشات۔ اس لیے یہ تاریخی اہمیت کی حامل ہیں اور ان کا اسی زاویے سے مطالعہ کرنا مناسب ہے۔

شبلی کی نظمیں تاریخی سیاق کے بغیر نہیں سمجھی جاسکتیں۔ جس کی وجہ یہ ہے کہ ان کی حیثیتیں مخصوص حالات میں دانشورانہ ردعمل کے اظہار اور سماجی ۔ سیاسی بیانات کی سی ہیں۔ اسی لیے ان کی شاعری کا موضوع نہ تو آفاقی ہے اور نہ یہ زمان و مکان کی قید سے آزاد ہے جو نقادوں کے نزدیک عظیم شاعری کی خصوصیات سمجھی جاتی ہیں۔ تاہم ان شاعرانہ خصوصیات کے فقدان کے باوجود ان کے سماجی ۔ سیاسی افکار پر کام کرنے والے اسکالروں کے لیے ان کی شاعری کی اہمیت مسلم اور دیرپا ہے کیوں کہ اس کے مطالعے سے اس امر کا اندازہ بہ آسانی لگایا جاسکتا ہے کہ نوآبادیاتی صورتِ حال میں شبلی جیسے مسلم دانشور نے کس قسم کا موقف اختیار کیا تھا۔ اس طرح شبلی کی شاعری (اور دیگر تخلیقات بھی) ہندوستانی مسلمانوں اور جہد آزادی کے مورخین کے لیے نہایت ہی اہم ہے۔ البتہ ایسا ممکن ہے کہ خالص ادبی نقطۂ نظر سے کام کرنے والوں کو مایوسی کا سامنا کرنا پڑے۔ اسی طرح "ہیرڈز

آف اسلام" سلسلے کی سوانح عمریاں لکھنے کا واحد مقصد نوآبادیاتی ہندوستان میں مسلمانوں کو ان کے اسلاف کے شاندار کارناموں سے واقف کرا کے ان کے اخلاقی معیار کو بلند کرنا اور اس وقت کی صورتِ حال سے نبرد آزما ہونے کی خاطر ان کو تیار کرنا اور معاشرتی اصلاح اور ترقی کا راستہ دکھانا تھا۔ یہ کام دنیا کی اکثر نوآبادیات میں وہاں کے دانشوروں نے کیا ہے۔ اسی صورت میں روشن مستقبل کی بشارت دینے کے لیے ہندو دانشوروں نے بھی 'عظیم ماضی' کی طرف مراجعت کی۔ یہی کام حالی نے بھی مسدس لکھ کر کیا۔ انھوں نے مسلمانوں کو احساس کمتری کے جال سے نکالنے کی خاطر ان کو ان کے بزرگوں کے عظیم کارناموں کی یاد دلا کر اس حقیقت سے باور کرایا کہ علم و فضل کی بنیاد پر آج دنیا میں ترقی یافتہ اور مہذب کہلانے والے حکمراں یورپیوں نے ابتداءً یہ علوم عالم اسلام سے حاصل کیے تھے۔ حالی کی اس نظم میں بعض اسکالروں کو رجعت پرستی اور احیا پرستی کے عناصر بھی نظر آتے ہیں اور وہ اپنے اس خیال میں سو فیصد غلط بھی نہیں کہے جا سکتے۔ لیکن ان کا یہ خیال حالی کے منشا اور مسدس کی اسپرٹ سے مطابقت نہیں رکھتا۔ کیوں کہ مسدس کا مقصد مسلمانوں کو ان کے 'شاندار ماضی' کی تصویر دکھا کر ان کو محکومیت کے احساس سے نجات دلانا اور مسلم معاشرے کی تشکیل نو کی خاطر ان کو بیداری کا پیغام دینا ہے۔ اسی طرح مجالس النسا لکھنے کا مقصد مسلم عورتوں کو نہ صرف علوم و فنون کی تحصیل کی طرف مائل کرنا تھا بلکہ ان کو مسلم معاشرے میں ایک مثالی مسلم عورت کا رول ادا کرنے کے لیے تیار کرنا بھی تھا۔ یعنی بنیادی طور پر مسلم معاشرے کی تشکیل نو کے جذبے کے تحت ہی اس قسم کی تخلیقات وجود میں آئی تھیں۔ حالی کے مقدمہ شعر و شاعری کو بھی مسلم معاشرے کی تشکیل نو کے پراجکٹ کا ایک حصہ ہی سمجھنا چاہیے۔ اسی کام کو نذیر احمد نے اپنے ناولوں اور دیگر تخلیقات کے ذریعے کیا۔ نذیر احمد بھی مسلم معاشرے کی اصلاح اور ترقی کے لیے یکساں متفکر تھے اور ان کی تقریباً تمام نگارشات کا مقصد یہی ہے ــــ خواہ ان کے ناول مراۃ العروس

اور بنات النعش ہوں یا تین جلدوں پر مشتمل الحقوق والفرائض یا تفسیری نوعیت کی دیگر کتابیں ہوں یا تعلیم اور اصلاح پر مائل کرنے والی ان کی تقریریں۔ دراصل نذیر احمد کا مقصد سرسید، حالی اور شبلی سے مختلف نہیں تھا۔ سرسید کی تمام زندگی، تحریریں اور تقریریں تو مسلم معاشرے کی تشکیلِ نو کے لیے وقف ہی تھیں۔

انھی امور کے پیش نظر انیسویں صدی کے نصف آخر اور بیسویں صدی کے اوائل کے ان اہم ترین مصلح ادبا و شعرا کی تخلیقات کا مطالعہ مسلم معاشرے کو وقت کے تقاضوں سے ہم آہنگ کرنے کی ان کی کوششوں کے تناظر میں کیا جا رہا ہے تاکہ ان دانشوروں کے اذہان تک رسائی اور ان کی نگارشات کی قدر و قیمت کا اندازہ ہو سکے۔ ان تشکیل نو پسندوں ( Reconstructionist ) کی تخلیقات کا مطالعہ مختلف ادبی نقطہ ہائے نظر سے بھی کیا جا سکتا ہے کیوں کہ ان معنوں میں بھی ان کی اہمیت مسلم ہے۔ درحقیقت انھی سے اردو ادب کے جدید عہد اور اردو نثر میں جدید اسلوب کا آغاز ہوا اور انھی سے اثباتیت کے زیرِ اثر جدیدیت اور عقلیت کی ابتدا بھی ہوئی۔ ان ادبا و شعرا کو ان معنوں میں بھی اولیت حاصل ہے کہ انھوں نے شعر و ادب کو شعوری طور پر معاشرتی اصلاح و ترقی کا وسیلہ بنایا اس وجہ سے اس مطالعے میں ان مصلحین کی نگارشات کے حوالے سے صرف ان کے افکار کی تشکیل کی کوشش کی گئی ہے۔

یوں تو ان مصلحین نے بدلے ہوئے تاریخی حالات میں مسلم معاشرے کی تشکیل نو کے اپنے پراجکٹ میں معاشرتی زندگی کے ان تمام پہلوؤں کا احاطہ کر لیا جو ایک شکست خوردہ 'قوم' کی اصلاح و ترقی اور تہذیب و تمدن کے لیے لازم ہو سکتے تھے۔ تاہم انھوں نے چند شعبوں کی جانب بطور خاص اپنی توجہ مرکوز کی جنھیں وہ کلیدی حیثیت کا حامل شمار کرتے تھے۔ ان میں مسلم مردوں کی تعلیم ایسا ہی ایک اہم میدان تھا۔ انھوں نے مردوں کے لیے جدید تعلیم کا اپنے اپنے طور پر نسخہ عمل پیش کیا لیکن اس میں عورتوں کو شامل نہیں کیا گیا تھا کیوں کہ ایسی تعلیم کا مقصد طلبہ

کو باہر کی دنیا کی ذمے داریاں نباہنے کا اہل بنانا تھا جس کے لیے مردوں کو ہی مستحق سمجھا گیا۔ مسلم معاشرے کا لازمی جزو ہونے کے سبب عورتوں کی جانب بھی ان تمام دانشوروں نے توجہ کی، لیکن، بہ استثنائے شبلی، انھوں نے ان کو گھریلو ذمے داریاں سپرد کیں جن کو کامیابی کے ساتھ نباہنے کے لیے انھیں جن خوبیوں کا حامل ہونا تھا ان کا ان کی تحریروں اور تقریروں میں نہ صرف مطالبہ کیا گیا بلکہ انھوں نے مثالی مسلم کنبے اور معاشرے کے لیے جس قسم کی مثالی عورت کی ضرورت محسوس کی تھی، اس کی تصور کی سطح پر تشکیل بھی کی گئی۔ اس طرح مردوں اور عورتوں کے لیے دو الگ پیمانے وضع کیے گئے کیوں کہ ان دونوں کو دو مختلف دنیاؤں میں مختلف رول ادا کرنا تھا۔ اسلام جیسا منضبط مذہب، جو اپنے دائرے میں تمام انسانی اعمال کو سمیٹ لیتا ہے، جب اس قسم کے اعتراضات سے دوچار ہوا کہ یہ اپنے معتقدین کی پس ماندگی کا باعث اور عقلیت پسندوں کے نزدیک غیر عقلی، غیر سائنسی اور غیر فطری نظر آتا ہے تو ان مصلحین نے ان اعتراضات کی روشنی میں اسلامی احکامات و نظریات کو جانچنے کے خیال سے ان پر غور و خوض کیا اور مذہب اسلام کو ترقی کے عین مطابق ثابت کرنے کی غرض سے اس کی از نو تفسیر پیش کی۔ ان تمام علمی ریاضتوں کا مقصد اسلام پر وارد ہونے والے اعتراضات کو غلط ٹھہرانا اور اس مذہب کو تہذیب و ترقی کے تقاضوں سے ہم آہنگ کرنا تھا۔ یہ کتاب انھی موضوعات کا احاطہ کرتی ہے۔

یہ بذات خود ایک مکمل کتاب ہے۔ لیکن اس کے ساتھ ہی یہ میری پہلی کتاب علی گڑھ تحریک: سماجی اور سیاسی مطالعہ کا تکملہ بھی ہے۔ یوں کہ اُس کتاب میں دیگر ابواب کے علاوہ تعلیم کے موضوع پر دو ابواب بنیادی طور پر سرسید کی تعلیمی سرگرمیوں، ٹھوس تعلیمی منصوبوں، کالج کے قیام کی روداد، سرکاری اعداد و شمار اور دستاویزات پر مبنی تھے۔ ان میں عام تعلیم اور تعلیم نسواں کے بارے میں سرسید، نذیر احمد، حالی اور شبلی کے خیالات کی جانب اشارہ محض کیا گیا تھا۔ مذہب کے باب میں

صرف سرسید کے مذہبی خیالات کا جائزہ لیا گیا تھا۔ اس میں نذیر احمد، حالی اور شبلی کے مذہبی افکار سرے سے شامل نہیں تھے۔ جب کہ موجودہ کتاب میں ان چاروں دانشوروں کے افکار کا ان تین انتہائی اہم موضوعات کے حوالے سے اور مسلم معاشرے کی تشکیل نو کے مخصوص زاویے سے تفصیلی مطالعہ کیا گیا ہے۔ سرسید کے مذہبی رویے پر از سر نو لکھنا بے معنی خیال کر کے اس حصے کو اس کتاب میں نظر ثانی، ترتیب نو اور اختصار کے بعد شامل کر لیا گیا ہے۔ ان دانشوروں کے سیاسی میلانات پر بھی ایک باب لکھا گیا تھا لیکن بعد میں اس کو شامل کرنے کے خیال کو ترک کر دینا پڑا۔ کیوں کہ، اوّل۔ اس کتاب کے لیے جو ڈھانچہ بنایا گیا تھا وہ اس باب کا متحمل نہیں ہو سکتا تھا اور، دوم، یہ باب ایک اچھی خاصی کتاب کی شکل اختیار کر گیا۔ اس لیے یہ ایک الگ کتاب کی صورت میں شائع ہوگا۔

## باب ۲

# مسلمانوں کی تعلیم کا لائحہ عمل

## سرسیّد

انیسویں صدی کے نصف آخر میں برطانوی حکومت کے مکمل قیام کے بعد سرسیّد پر یہ حقیقت آشکارا ہو چکی تھی کہ مسلمانوں کی مجموعی پسماندگی کا اصل سبب ان کی جہالت، غفلت اور مغربی علوم وفنون سے کنارہ کشی ہے جب کہ مغربی ممالک کی ترقی کا راز سائنسی اور تکنیکی ایجادات اور عوام میں جدید علوم وفنون کی اشاعت ہے۔ اسی لیے انھوں نے تقریباً تمام تحریروں اور تقریروں میں ہندوستان کے مسلمانوں کو یہ احساس دلانے کی کوشش کی کہ جب تک وہ جدید علوم وفنون سے خود کو آراستہ نہیں کرتے، ترقی نہیں کر سکتے اور مہذّب نہیں کہلا سکتے۔ ان کا خیال ہے کہ زمانہ چونکہ بتدریج ترقی کی جانب گامزن ہے اس لیے علوم وفنون کے میدان میں بھی زمانے کی رفتار کے ساتھ تغیّر وتبدّل لازمی ہے۔ غرضکہ مروّجہ روایتی علوم کو کافی خیال کرنا غلط ہے۔ ان کے نزدیک اسی خیال کے پیش نظر یورپ نے علوم وفنون کو ایسی ترقی دی جیسے ایک ... سے عالی شان درخت پیدا ہو جاتا ہے، اور ایسے جدید علوم ایجاد کیے جو روزمرّہ

کی زندگی کے واسطے کار آمد ہیں۔ مثال کے طور پر انھوں نے تار برقی اور ریل کو پیش کیا اور کہا کہ اگر دنیا کے کسی علاقے میں یہ سہولتیں میسّر نہ ہوں تو اس علاقے کے لوگوں کو معذور خیال کیا جاتا ہے۔ سرسید مسلمانوں کو یہ پیغام دینا چاہتے ہیں کہ مسلمانوں کو بھی یورپی اقوام کی طرح اپنے پرانے علوم وفنون پر تکیہ نہ کرکے جدید علوم وفنون کی تحصیل کرنی چاہیے اور نئے نئے سائنسی اور ٹکنالوجیکل انکشافات اور ایجادات سے خود کو آگاہ رکھنا چاہیے:

> دیکھیے یہ تمام چیزیں یورپ کی ایجاد کی ہوئیں علوم کی برکت سے ہم کو ملی ہیں جب زمانہ ایسی ترقی کر گیا ہے اور علوم نے یہ ترقی پائی ہے تو کیا ہمارا یہ کام ہے کہ ہم ان علوم پر نظر نہ ڈالیں یا جس قدر ہمارے اسلاف نے کیا ہے اسی قدر ہم بھی کریں۔ اگر ہم اسی پرانے علم کو رٹتے جائیں اور ہم اتنا ہی کریں جتنا کہ ہمارے باپ دادا نے کیا تھا تو ہم مثل ایک جانور کے ہوں گے۔[1]

دنیا میں علوم وفنون کے میدان میں ترقی کی رفتار کو دیکھ کر سرسید نے مسلمانوں کے مروّجہ تعلیمی نظام — سلسلۂ نظامیہ — کا جائزہ لیا، جسے وہ صدیوں سے اختیار کیے ہوئے تھے۔ اس نظامِ تعلیم کا جائزہ لینے کے بعد اس کے بارے میں انھوں نے کہا کہ اسے اختیار کرنے والی قوم کبھی ترقی نہیں کرسکتی کیونکہ جدید عہد میں علوم وفنون جس قدر ترقی کر چکے تھے اور ان میں جس قدر انقلابات رونما ہو چکے تھے ان کی روشنی میں اس نظامِ تعلیم کے تحت پڑھائے جانے والے مضامین فرسودہ ہو چکے تھے اور مضحکہ خیز معلوم ہوتے تھے۔ انھوں نے اس سلسلے میں جون پور، علی گڈھ، کان پور، سہارن پور، دیوبند، دہلی اور لاہور کی دینی درس گاہوں کو مثال کے طور پر پیش کیا اور ان کو 'ناقص' اور 'محض لغو' قرار دیا۔ ان کا خیال تھا کہ بدلے ہوئے حالات میں ان درس گاہوں سے مسلمانوں کو فائدہ حاصل ہونے کے بجائے نقصان پہنچنے کی امید ہے۔[2] سرسید نے اپنی اس رائے کے حق میں لارڈ میکالے کی اس روداد سے ایک اقتباس پیش کیا جسے انھوں نے ہندوستان کے سرکاری اداروں میں مروّجہ پرانی تعلیم کے بارے میں بورڈ آف ایجوکیشن کے صدر کی حیثیت سے مرتب کی تھی۔ میکالے نے اس روداد میں کہا کہ اگر حکومت نے موجودہ نظامِ تعلیم میں تبدیلی نہیں کی تو وہ اس بورڈ کے صدر

کے عہدے سے استعفادے دیں گے۔ انھوں نے محسوس کیا کہ اُن کو ایسے نظامِ تعلیم میں اپنی قوت صرف کرنی پڑتی ہے جس کے بارے میں ان کو مکمل یقین تھا کہ وہ صرف ایک فریب ہے۔ ان کا عقیدہ تھا کہ موجودہ نظامِ تعلیم سچائی کو فروغ دینے کے بجائے ایسی غلطیوں کو فطری موت مرنے سے بچا رہا ہے جسے بالآخر معدوم ہونا ہے۔ ان کا خیال تھا کہ اس قسم کی تعلیم کو فروغ دینے والے بورڈ کو پبلک انسٹرکشن بورڈ جیسا معزز نام اختیار کرنے کا کوئی مجاز نہیں ہے۔ انھوں نے کہا کہ یہ ایک ایسا بورڈ ہے جو ایسی گھٹیا قسم کی کتابیں چھاپنے پر روپے برباد کرتا ہے جس کی قدر اس کورے کاغذ سے بھی کم ہے جس پر یہ کتابیں چھپتی ہیں۔ ان کا خیال تھا کہ یہ بورڈ لغو تاریخ، نامعقول مابعد الطبیعیات اور مہمل دینیات کو فروغ دیتا ہے اور ایسے اسکالروں کی جماعت تیار کرتا ہے جو اپنے علم و فضل کو عیب اور ترقی کا مانع خیال کرتے ہیں[۲]۔ سرسیّد نے تقریباً اسی خیال کو اپنی زبان میں اس طرح دُہرایا:

> اب وہ زمانہ اور وقت نہیں ہے کہ تصور و تصدیق اور ہیولیٰ اور صورت کی بحث میں عمریں کی عمریں ضائع کردی جائیں۔ قدیم علوم پڑھے ہوئے عالم جو اس زمانے میں موجود ہیں ... اس دنیا میں کس کام کے ہیں اور ان کی ذات مبارک سے قوم کو، ملک کو، ملک کے لوگوں کو کیا فائدہ پہنچتا ہے ... سخت افسوس یہ ہے کہ ان کی ذات کو بھی کسی فائدے کا ہونا معلوم نہیں ہوتا ... انھوں نے اُن علوم کو حاصل کر کر کیا واقفیت اپنے میں پیدا کی، کن چیزوں کی حقیقت واقعی سے واقف ہوئے، خدا نے جو عجیب عجیب چیزیں دنیا میں پیدا کی ہیں اور جن کی حقیقت اور حالت اور بناوٹ کی حکمت جاننے سے خدا تعالیٰ کی قدرت پر اُس کے کمال پر اُس کی بے انتہا حکمت پر خوبی تصدیق حاصل ہوتی ہے ان میں سے کس چیز کی حقیقت سے واقفیت پیدا کی ہے۔ البتہ چند لفظوں کے معنی قرار دے کر اُن کے الٹ پھیر کے سوا اور کچھ نہیں آیا۔[۴۳]

سرسیّد کے ذہن میں مغرب کے وہ علوم و فنون اور سائنس ہیں جو فطرت کے اسرار و رموز کی دریافت میں معاون ثابت ہوتے ہیں اور دُنیاوی ترقی کے حصول کا ذریعہ ہیں۔ اس

۳۸۶۷۷

سلسلے میں ایک بات ذہن میں رکھنے کی ضرورت ہے کہ خود سرسید بھی مظاہر فطرت کا علم حاصل کرنا چاہتے تھے تاکہ وہ دنیا کے اسرار و رموز اور مذہب کی ایک صحیح سمجھ پیدا کرسکیں۔ فلسفیانہ سطح پر جدید تعلیم کی تحصیل پر زور دینے کا سرسید کا مقصد محض ملازمت کے حصول سے بہت بلند ہے بلکہ ان کا مقصد ایک ایسا ذہن پیدا کرنا ہے جو کائنات، تخلیق کائنات اور اس کے اسرار و رموز کی سائنسی سمجھ پیدا کرسکے۔ اسی کے پیش نظر انھوں نے کہا کہ ایسے علوم و فنون جو ان مقاصد کی تکمیل نہیں کرتے بے فائدہ محض ہیں اور ان پر قوت، وسائل اور وقت صرف کرنا نادانی ہے۔ انھوں نے مسلمانوں میں رائج روایتی علوم و فنون کی فہرست پیش کرتے ہوئے مسلمان اہل فکر و نظر سے اس امر پر غور و خوض کرنے کو کہا کہ آیا یہ مضامین ان کے لیے مفید اور موجودہ عہد کے تقاضوں کے مطابق ہیں یا نہیں۔ اس نصاب تعلیم کے بارے میں سرسید کی اپنی رائے منفی تھی۔ وہ انھیں 'مفلسی اور محتاجی' کی جڑ سمجھتے تھے۔ انھوں نے مسلمانوں میں روایتی طور پر مروّج علوم و فنون کا جائزہ لیتے ہوئے کہا کہ ان میں سے اکثر کی اہمیت اور ضرورت سے مکمل طور پر انکار نہیں کیا جا سکتا لیکن چونکہ وہ بالکل ہی ابتدائی شکل میں تھے اور ان علوم و فنون کے میدانوں میں رونما ہونے والی ترقی کے ساتھ ان کو ہم آہنگ نہیں کیا گیا تھا اس لیے چند صورتوں میں وہ مضرت رسانی اور گمراہی کے باعث تھے اور عموماً موجودہ عہد کے تقاضوں کے مطابق نہیں تھے۔ سرسید علم دین کی ضرورت کے منکر نہیں تھے بلکہ ان کے نزدیک اسلام پر دوسرے مذہب کے لوگوں کے عالمانہ حملوں کی صورت میں اس علم کی ضرورت اور بھی بڑھ جاتی تھی لیکن ان کا خیال تھا کہ مسلمان جس طرح اس کی تعلیم کرتے ہیں اُس سے اس کا یہ مقصد پورا نہیں ہوتا ہے۔ سرسید نے کہا کہ علم لسان اور علم منطق جس طرح مسلمانوں میں رائج ہیں ان کی مسلمانوں کو ضرورت نہیں ہے۔ انھوں نے علم طبعی الٰہی کو 'نہ پینے کا نہ پوتنے کا' قرار دیا۔ سرسید نے علم حساب اور ہندسہ کو بہت ہی اہم اور سود مند مضامین خیال کیا لیکن ان کی رائے تھی کہ مکاتب میں ان مضامین کی حالت اتنی ناگفتہ بہ تھی کہ ان مضامین کے بارے میں تحصیلی اسکولوں کے بچوں کی سمجھ ان مکاتب کے بڑے بڑے اساتذہ سے بدرجہا بہتر تھی۔ سرسید کے مطابق دینی درسگاہوں میں

رائج علم ہیئت سے 'جہل مرکب' کا فروغ ہوتا تھا۔ انھوں نے مسلمانوں میں رائج علم آلات کو محض لغو اور بیہودہ اور غیر مفید' بتایا۔ علم طب کے بارے میں سرسید نے کہا کہ اسی میدان میں جو جدید تحقیقات ہو رہی ہیں اگر ان سے اس کا موازنہ کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ اس میں کافی ترقی کرنے کی ضرورت ہے اور موجودہ حالات میں یہ کافی فائدہ بخش نہیں ہے۔ سرسید کا خیال تھا کہ مسلمانوں میں جتنے بھی علوم و فنون رائج ہیں ان میں سے کوئی بھی موجودہ عہد کے تقاضوں کے مطابق نہیں ہے۔ سرسید کے نزدیک ان علوم و فنون کا غیر ترقی یافتہ ہونا مسلم معاشرے کی مجموعی پسماندگی کی علامت ہے۔ انھوں نے آخر میں مسلم دانش وروں کو ان امور پر غور و فکر کی دعوت دی اور اپیل کی کہ وہ مسلمانوں کے لیے ایک ایسا نصاب تعلیم مرتب کریں' جو ان کے دین و دنیا دونوں کے لیے مفید ہو۔[۵]

سرسید نے اپنی تعلیمی سرگرمیوں کے ابتدائی دور میں دیسی طلبا کی ذہنی ترقی کے لیے اُردو کو ذریعۂ تعلیم کے طور پر نامناسب قرار دیا اور انگریزی زبان کو موزوں خیال کیا۔ انھوں نے محسوس کیا کہ ذریعۂ تعلیم کے طور پر اُردو اختیار کرنے سے تعلیم کے بنیادی مقاصد حاصل نہیں ہو سکتے کیونکہ اُردو میں ان تمام خوبیوں کا فقدان تھا جو ذریعۂ تعلیم کے طور پر اختیار کی جانے والی کسی بھی زبان میں ہونی چاہییں۔ ان کے نزدیک ہندوستان کی مجموعی ترقی اسی وقت ممکن ہو سکتی ہے جب برطانوی سرکار ذریعۂ تعلیم کے طور پر دیسی زبان کی جگہ انگریزی رائج کرے۔ سرسید نے پانچ چھ سال بعد بھی ۱۸۶۴ء میں اپنے اس خیال کا اعادہ کیا اور انگریزی زبان کی اہمیت پر کافی زور دیا اور اسے حاصل کرنے کی اپیل کی۔[۶]

لیکن سرسید اس امر سے واقف تھے کہ مغربی علوم و فنون کی کتابیں انگریزی زبان ہی میں دستیاب تھیں' مادری زبان کے ذریعے ان کی تحصیل میں زیادہ آسانی تھی اور مادری زبان کے ذریعے ہی تعلیم کی نشر و اشاعت ہو سکتی تھی۔ اسی غرض سے سرسید کے ہاتھوں ۱۸۶۳ء کے اواخر میں سائنٹفک سوسائٹی کا قیام عمل میں آیا۔ اس سوسائٹی کا مقصد دیسی زبانوں میں مغرب کی سائنسی اور جدید علوم و فنون کی کتابوں کا ترجمہ کرنا تھا۔ لیکن بعد میں خود سرسید نے ترجمے کے ذریعے علوم و فنون کی تحصیل کے خیال کو ناقابل عمل قرار دیا۔ سرسید نے

یکم اگست ۱۸۶۷ء کو برٹش انڈین ایسوسی ایشن شمال مغربی صوبے کے دیگر ممبران کے ساتھ مل کر ایک جدید قومی یونیورسٹی کا منصوبہ تیار کیا جس کا مقصد برطانوی حکومت کو اس پر آمادہ کرنا تھا کہ وہ اس یونیورسٹی میں آرٹس، سائنس اور دیگر علوم وفنون کے لیے ذریعۂ تعلیم کے طور پر دیسی زبان اختیار کرے۔ اس منصوبے کے تحت ایسوسی ایشن کی جانب سے وائسرائے اور گورنر جنرل ہند کو ایک عرضداشت پیش کی گئی۔

اس عرضداشت میں تعلیم کے مقاصد پر اظہار رائے کرتے ہوئے کہا گیا تھا کہ حکومت عوام کو اس قسم کے علوم وفنون کی تعلیم دے جو روزمرّہ کی زندگی میں سودمند ثابت ہو سکے، ان کے اخلاق وعادات درست کر سکے، ان کو فطرت اور سائنس کی حقیقتوں سے واقف کرا سکے اور خیال میں بلندی اور اصول میں عالی ظرفی پیدا کر سکے۔ اگر انھیں اس قسم کی تعلیم کے ذریعے ان کے قرب وجوار کی حقیقتوں سے واقف کرایا گیا تو وہ وقتاً فوقتاً ذہن کو پریشان کرنے والے اور امن وچین میں خلل پیدا کرنے والے غلط خیالات کو مزید قبول نہیں کریں گے۔ جب فطرت اور عقلیت کی روشنی سے عوام کے دماغ روشن ہوں گے تو مذہب اور نسل کا امتیاز ختم ہو جائے گا اور ان کی بنیاد پر قائم نفرت مٹ جائے گی اور موجودہ شک وشبہہ اور نفرت کی جگہ سماج میں ایک دوسرے کے لیے عزت واحترام کا جذبہ پیدا ہوگا۔ لیکن ان کے نزدیک انگریزی ذریعۂ تعلیم پر مبنی تعلیمی نظام ہندوستان کی کثیر آبادی تک جدید علوم وفنون کی روشنی پہنچانے کے لیے ناکافی تھا۔ ان کا خیال تھا کہ اس سے صرف قلیل آبادی کو ہی فائدہ حاصل ہو سکتا ہے۔ کیونکہ یہ تعلیم ہندوستان کے عوام کی رسائی سے پرے تھی۔ اس لیے سرسیّد نے کہا کہ ان علوم وفنون اور سائنس سے نہ صرف قلیل آبادی کو بلکہ پورے ملک کو مستفید ہونا چاہیے۔ اس مقصد کے لیے انھوں نے دیسی زبان کو ہی مناسب ترین ذریعۂ تعلیم قرار دیا۔ لیکن اس ضمن میں ایک قابلِ غور بات یہ ہے کہ اس عرضداشت میں انگریزی زبان کے بارے میں یہ کہا گیا تھا کہ دیسی زبان میں جدید تعلیم کے حصول سے ان میں انگریزی زبان کی تحصیل کی خواہش بھی پیدا ہوگی[9]۔ اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ انگریزی زبان کی اہمیت کا انھیں شروع ہی سے اعتراف تھا لیکن عوام میں بڑے پیمانے پر جدید تعلیم کی اشاعت کی خاطر ہی انھوں نے دیسی

زبان کی حمایت کی تھی۔

سرسیّد نے ۱۸۶۹ء میں پھر برطانوی حکومت سے کہا کہ ہندوستانی عوام میں جدید تعلیم کی اشاعت کے لیے انگریزی زبان اختیار کرنے کا اب تک کوئی فائدہ نظر نہیں آتا کیونکہ عوام اس زبان میں تعلیم حاصل کرنے سے قاصر تھے۔ اسی لیے انھوں نے حکومت سے کہا کہ اس زبان میں تعلیم دینا غیر منصفانہ ہے۔ انھوں نے عوام میں جدید تعلیم عام کرنے کے لیے 'عوام کی زبانوں' کو ہی اختیار کرنے کا مشورہ دیا۔[۱۰]

لیکن ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ہندوستانی معاشرے میں رونما ہوتی ہوئی تبدیلیوں اور حکومت کی اختیار کردہ لسانی اور تعلیمی پالیسی سے ان کے تعلیمی نظریے میں تبدیلی پیدا ہوئی، جسے حق بجانب قرار دیتے ہوئے انھوں نے کہا کہ جب وہ مشرقی زبان وعلوم کے حق میں تھے تب ہندوستان کچھ ہی عرصہ قبل ملکہ وکٹوریہ کے زیرِ اختیار آیا تھا اور اُس وقت مغربی علوم کی اہمیت اور ضرورت محسوس نہیں کی جا رہی تھی کیونکہ عدالتوں کی زبان دیسی تھی اور بڑے سے بڑے عہدے کے لیے ادنیٰ مشرقی تعلیم کافی خیال کی جاتی تھی، اس وقت رسل و رسائل کے ذرائع کا رواج بھی کافی محدود تھا اور ان کو کافی ترقی نہیں حاصل ہوئی تھی بلکہ یہ ابتدائی مرحلے میں تھے۔ اس لیے سرسید نے کہا کہ انھوں نے پہلے جو تعلیمی موقف اختیار کیا تھا وہ اس وقت کے لیے مناسب تھا لیکن اب حالات بدل چکے تھے اس لیے ان کے تعلیمی نظریے میں تبدیلی پیدا ہوگئی تھی۔ غرضکہ انھوں نے بدلے ہوئے حالات کی سربراہی قبول کی تھی۔[۱۱]

انھوں نے کہا کہ حکومت کی اختیار کردہ لسانی اور تعلیمی پالیسی کے نتیجے میں مشرقی زبان اور علوم کے عالموں کی کوئی اہمیت نہیں رہ گئی تھی اور سرکاری عہدے مسلمانوں کے ہاتھوں سے نکل گئے تھے۔ اس لیے انھوں نے محسوس کیا کہ انگریزی کا علم نہ صرف سرکاری ملازمتیں حاصل کرنے بلکہ روزمرّہ کے کام حسن وخوبی چلانے کے لیے بھی ناگزیر ہوگیا تھا۔ ان کا خیال تھا کہ 'جو زمانہ بیس برس آگے بڑھ گیا ہے اُس کو کھینچ کر بیس برس پیچھے' لے آنا اور 'جو روشنی زمانے نے دکھائی ہے اُس کو ٹٹی کی اوجھل کرکے اس پر کالے کپڑے کی چادر' ڈال دینا ممکن نہیں۔ اس لیے انھوں نے اپنے قوم وملک کی بھلائی کے پیشِ نظر معاشرے کو زمانے

کے تقاضوں سے ہم آہنگ کرنے کا مشورہ دیا۔ وقت کی رفتار کے ساتھ چلنے کا سرسید کا یہی وہ بنیادی اور کلیدی فلسفہ ہے جس پر انھوں نے اپنی تعلیمی اور معاشرتی اصلاح کی بنیاد رکھی۔ ہندوستان میں رونما ہونے والی سماجی اور سیاسی تبدیلیوں کے نتیجے میں انھوں نے جس فلسفۂ ترقی کو اختیار کیا تھا اُسی کی روشنی میں انھوں نے مغربی زبان اور مغربی علوم وفنون کی تحصیل پر زور دیا۔ ان کا خیال تھا کہ مسلمانوں کی مجموعی ترقی مغربی زبان اور علوم وفنون کی تحصیل ہی سے ہو سکتی ہے۔

اسی طرح سرسید نے مسلمانوں کی دینی اور دنیاوی 'بہتری اور ترقی' کے لیے ان کی تعلیم کا مکمل خاکہ پیش کیا۔ مضامین سے متعلق نصاب کو انھوں نے دو بڑے حصّوں میں تقسیم کیا: (۱) عام تعلیم کے لیے مضامین اور (۲) خاص تعلیم کے لیے مضامین — عام تعلیم کے مضامین کو انھوں نے مزید چار حصّوں میں تقسیم کیا: (۱) مذہب سے متعلق مضامین — فقہ، اصولِ فقہ، حدیث، اصول حدیث، تفسیر قرآن اور علم سیر؛ (۲) ادب اور سماجی علوم سے متعلق مضامین — زبان وادب، گرامر، تاریخ، جغرافیہ، منطق، فلسفہ، سیاست، سیاسی معیشت، علم اخلاق اور علم قوائے انسانی؛ (۳) علم ریاضی اور اس کی دوسری شاخیں؛ اور (۴) نیچرل سائنسز — سکونیات، حرکیات، بصریات، علم آب، علم ہوا، علم مناظر، علم برق، علم ہیئت، علم حرارت اور نیچرل فلاسفی وغیرہ۔ خاص تعلیم کے علوم وفنون میں انجینیرنگ، اناٹومی، بوٹنی، کیمسٹری، جیالوجی، منرالوجی، اینیمل فزیالوجی شامل کیے گئے اور زولوجی کو اینیمل فزیالوجی کے ساتھ ہی رکھا۔[۱۴]

سرسید نے تکنیکی اور پیشہ ورانہ تعلیم کی حمایت نہیں کی۔ انھوں نے اپنے عہد میں کل کارخانے کی ناکافی ترقی کے پیشِ نظر یہ محسوس کیا کہ اُس وقت اس قسم کے تعلیم یافتہ جتنے افراد بھی موجود تھے وہ کافی تھے۔ اس کے علاوہ مستقبل قریب میں کل کارخانے کے فروغ کی کوئی امید بھی نہیں تھی۔ اس لیے ان کا خیال تھا کہ تکنیکی اور پیشہ ورانہ تعلیم حاصل کرنے والے افراد کے لیے ملازمت کے امکانات بالکل تاریک تھے۔ اسی خیال کی بنا پر انھوں نے ہندوستانی یونیورسٹیوں میں تکنیکی اور پیشہ ورانہ تعلیم کی حمایت نہیں کی۔[۱۵]

سرسید تجارت کو کسی بھی قوم کی معاشی ترقی کے لیے بہت اہم وسیلہ خیال کرتے تھے۔ اسی لیے وہ مسلمانوں میں تجارت کا فقدان دیکھ کر افسوس ظاہر کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ 'جو نفع کہ ہماری قوم کو اپنے ملک کی پیداواری کو دوسرے ملک میں لے جاکر اٹھانا چاہیے تھا وہ نفع ہمارے ملک کی پیداوار سے دوسری قوم اٹھاتی ہے'[۱۶]۔ تجارت کے فقدان کے اسباب کی وضاحت کرتے ہوئے وہ لکھتے ہیں کہ 'اس زمانے میں تجارت جاہل بدوؤں کا کام نہیں رہا وہ ایک نہایت اعلیٰ درجے کا فن ہوگیا ہے جس میں تعلیم و تربیت، عقل و علم دونوں کی ضرورت ہے۔ غیر ملک کے لوگوں سے واقفیت، ان لوگوں اور ان ملکوں کے حالات سے آگاہی، بحر و بر کے سفر کی عادت، دلیری اور جرأت اس کے لیے درکار ہے مگر ہماری قوم سے یہ سب چیزیں معدوم ہوگئی ہیں'[۱۷]۔ اس لیے سرسید نے تجارت کے لیے بھی تعلیم و تربیت اور علوم و فنون کو لازمی قرار دیا۔ انھوں نے کہا کہ ہندوستان کے خام مال کی تجارت سے جو منافع برطانوی تاجر حاصل کرتے ہیں اسی قسم کی تجارت کر کے ہندوستان کے لوگوں کو بھی منافع حاصل کرنا چاہیے اور اس غرض سے انھیں چاہیئے کہ وہ ہندوستان سے چمڑے، جانوروں کی ہڈیوں، غلّے اور روئی کو برطانیہ، امریکہ اور یورپین ممالک لے جائیں اور اس مال کو فروخت کر کے منافع حاصل کریں[۱۸]۔ ان کی خواہش تھی کہ ہندوستان کے لوگ بھی غیر ممالک میں بڑی بڑی کمپنیاں قائم کریں اور ہندوستان سے خام مال کی سپلائی کریں تاکہ 'جس طرح ہمارے ملک کا روپیہ دوسرے ملک میں جاتا ہے ہم بھی دوسرے ملک کا روپیہ اپنے ملک میں کھینچ لاویں گے'[۱۹]۔ کیونکہ سرسید کو اس حقیقت کا احساس ہوچکا تھا کہ 'وہ ملک دولت مند نہیں ہوتا جس میں دوسرے ملک کی تجارت ہوتی ہے بلکہ وہ ملک دولت مند ہوتا ہے جس کی چیزوں کی تجارت کو دوسرے ملکوں میں ترقی ہوتی ہے'[۲۰]۔ سرسید برطانوی سامراج کے اس عمل سے واقف تھے کہ انگریز یہاں سے خام مال اپنے ملک میں لے جاتے ہیں اور اس کو وہاں تیار کر کے مہنگی قیمتوں پر فروخت کرنے کے لیے پھر ہندوستان ہی واپس لے آتے ہیں۔ اس طرح بڑی تجارت کرنے اور کمپنیاں قائم کرنے کے پیچھے سرسید کا یہ مقصد تو تھا ہی کہ اس سے ہندوستان کی ترقی ہوگی لیکن اس سے بھی اہم نکتہ یہ ہے کہ ان کو یہ احساس ہو چلا تھا کہ برطانوی حکومت تمام

تعلیم یافتہ لوگوں کو ملازمت نہیں فراہم کر سکتی ہے، اس لیے انھوں نے مسلمان گریجویٹوں کو مشورہ دیا کہ وہ کئی افراد مل کر بڑے پیمانے پر غیر ممالک میں کمپنیاں قائم کریں[21]۔ لیکن سرسید "شخصی تجارت"[22] اور اندرونِ ملک قرب وجوار میں سامان فروخت کرنے کو منفعت بخش نہیں خیال کرتے تھے[23]۔

سرسید نے اپنے تعلیمی منصوبے میں مذہبی تعلیم کو شامل کیا جس کے بنیادی طور پر دو اسباب تھے۔ چونکہ ان کے نزدیک مسلمانوں کی مذہبی اور عام تعلیم دونوں آپس میں جسم وجان کی طرح مل چکی ہیں اس لیے ان کو الگ کرنا تقریباً ناممکن ہے۔ اگر عام تعلیم سے مذہبی تعلیم کو نکال دیا جائے تو اس صورت میں عام تعلیم بے جان ہو جائے گی جس سے مسلمانوں کے تمام مقاصد کی تکمیل نہیں ہو سکتی[24]۔ دوم مسلمانوں کو یہ خدشہ تھا کہ انگریزی تعلیم کے رواج پانے سے طلباء میں لامذہبیت پھیل جائے گی۔ لیکن مسلمانوں میں رائج مذہبی درسی کتب کے متعلق سرسیّد کا خیال تھا کہ انگریزی علوم کے ساتھ ان کا پڑھانا مزید لامذہبیت اور بداعتقادی کا باعث ہوگا کیوں کہ قرآن کے علاوہ دیگر تمام مذہبی کتب غلطیوں سے بھری ہیں۔ اس طرح سے یہ مذہبی کتابیں اسلامی عقیدے کے برخلاف جدید علوم کے تصورات کی نہ تردید کر سکتی ہیں اور نہ اُن تصورات سے اسلامی عقائد کی تطبیق ہی کر سکتی ہیں۔ اس لیے سرسیّد کے نزدیک اس قسم کی مذہبی کتب کا دینی نصاب میں شامل نہ کرنا ہی بہتر تھا۔ انھوں نے کہا کہ خدا کی بات اور خدا کے کام میں مطابقت ہونی چاہیے۔ اس لیے مسلمانوں کو چاہیے کہ وہ جدید علوم سے اسلامی عقائد کی تطبیق کرنے کی کوشش کریں[25]۔ اسی غرض سے سرسیّد نے مسلمانوں کے لیے تعلیم کا منصوبہ تیار کرتے وقت مذہبی تعلیم کو بھی شامل کیا اور مسلمانوں کی یہ ذمّے داری قرار دی کہ وہ مسلمانوں میں جدید علوم کے ساتھ مذہبی تعلیم بھی رائج کریں۔ انھوں نے بالآخر مسلم دانشوروں سے درخواست کی کہ وہ مذہبی نصاب اس طریقے پر ترتیب دیں کہ وہ دین ودنیا دونوں میں مسلمانوں کی ترقی کا باعث ہوں[26]۔

سرسیّد کے نزدیک مسلمانوں کی مجموعی پس ماندگی کا بنیادی سبب ان میں جدید تعلیم کی کمی ہے کیوں کہ ان کے خیال میں کسی معاشرے یا کسی فرقے کی مجموعی ترقی کا انحصار جدید علوم و

فنون کی تحصیل پر ہوتا ہے۔ لیکن جب انھوں نے اپنے عہد کے مسلمانوں میں رائج روایتی نصابِ تعلیم کا جائزہ لیا تو انھیں محسوس ہوا کہ تعلیمی میدان میں جتنی ترقی اور انقلابات رونما ہو چکے تھے ان کے پیشِ نظر یہ نصاب نہایت ہی پس ماندہ ہے اور وقت اور حالات کے تقاضوں کے مطابق نہیں ہے۔ اسی لیے انھوں نے مسلمانوں کو وقت اور حالات کے تقاضوں کے پیشِ نظر جدید علوم و فنون اور سائنس کی تعلیم حاصل کرنے کی ترغیب دی تاکہ وہ اس کی خوبیوں سے متصف اور اس کے فوائد سے مستفیض ہو سکیں۔ ان کا خیال تھا کہ اس قسم کی تعلیم حاصل کرنے کے بعد مسلمانوں میں روشن خیالی، وسیع النظری اور وسیع المشربی پیدا ہوگی۔ اسی لیے وہ چاہتے تھے کہ مسلمان جدید تعلیم سے لیس ہو کر زیادہ سے زیادہ سرکاری ملازمتیں حاصل کریں اور سیاست کے میدان میں بھی زیادہ سے زیادہ حصہ حاصل کریں اور ان میدانوں میں اپنے دیگر برادرانِ وطن سے بازی لے جائیں، کیونکہ جدید تعلیم کی کمی کے باعث ہی انھوں نے مسلمانوں کو قومی سیاست میں شرکت سے باز رکھنا چاہا تھا۔ غرضکہ ان کے نزدیک جدید علوم و فنون مجموعی ترقی کے ضامن تھے۔

## نذیر احمدؒ

نذیر احمد نے جب بدلے ہوئے حالات کا جائزہ لیا تو محسوس کیا کہ مغربی ممالک کے تمام شعبوں میں انقلابات رونما ہو چکے تھے اور ان میں بے پناہ ترقیاں ہو چکی ہیں لیکن ہندوستانی معاشرے میں نہ کوئی انقلاب رونما ہوا اور نہ کوئی علمی اور فنی ترقی ہوئی اور یہی وجہ ہے کہ ہندوستانی معاشرہ جمود و تعطل کا شکار ہے۔ اس کے جو روایتی علوم و فنون ہیں وہ مغربی ممالک کے علوم و فنون کے سامنے ہیچ ہیں۔ نذیر احمد نے مغربی ممالک کی ترقی کو سائنسی علوم و فنون اور سائنسی ایجادات و انکشافات پر محمول کیا۔ اسی لیے انھوں نے ہندوستان کے لیے بھی اسی قسم کی تعلیم کی ضرورت محسوس کی۔ ان کے خیال میں یورپی اقوام کی مسلسل سامراجی توسیع پسندی کی واحد وجہ ان کی سائنسی اور علمی برتری ہے۔ انھوں نے کہا کہ یورپی ممالک روزانہ خوب سے خوب تر آلاتِ حرب ایجاد کر رہے ہیں جن کا مقابلہ دیگر اقوام نہیں کر سکتے۔ وہ صرف آپس ہی میں ایک دوسرے کا مقابلہ کر سکتے ہیں۔ کیوں کہ ان کے خیال میں ان ترقی یافتہ جنگی اسلحہ کے

سامنے ہندوستانیوں کی 'سپہ گری کے کرتب'، جو کبھی سلطنتوں کی قسمت کا فیصلہ کرتے تھے اب کسی کام کے نہیں ہیں اور نہ ان کی 'زورِ جسمانی اور بہادری اور پہلوانی کسی کی کچھ حقیقت باقی' ہے۔ اس لیے ان سے مقابلہ کرنے کا مطلب 'خودکشی' کرنا ہے۔ غرضکہ نذیر احمد نے سائنسی ایجادات اور انکشافات کو نہ صرف سب سے اہم واقعہ قرار دیا بلکہ یہ خیال بھی کیا کہ ان پر حکومتوں کی بنیاد کے قیام کا انحصار ہوتا ہے۔ دیکھیے ہندوستانی معاشرے میں رونما ہونے والی تبدیلیوں کو نذیر احمد کس طرح محسوس کرتے ہیں:

... ہر چند یہ فتوحات بھی بجائے خود معظمات الامور ہیں، مگر ان سے معظم تر انگریزوں کی سائنٹفک (علمی) فتوحات ہیں۔ ملکی فتوحات کے ذریعے انگریز ہم کو اسی قدر مطیع کر سکتے تھے... کہ طوعاً کرہاً ہم ان کو خراج دیں۔ لیکن سائنٹفک فتوحات کے ذریعے انھوں نے یہاں تک ہم کو اپنے بس میں کر لیا کہ وہ... ریل چلائیں تو ہم کانگریس میں آئیں، وہ تار دیں تو ہم کو خبر ملے۔ وہ گھڑی کے کیل پُرزے ڈھالیں تو ہم کو وقت کی پہچان ہو... یہ ہے سائنٹفک حکومت جس نے تمام رعایا کو جکڑ بند کر رکھا ہے... [اس زمانے میں] سلطنت کوئی حق مستقل بالذات نہیں، بلکہ سائنٹفک سوپری یاریٹی (علمی برتری) کا تابع ہے اور اُس کی فرع ہے... ہماری تیرہویں صدی میں... سب سے بڑا عظیم الشان تغیّر جس پر دوسرے تغیرات متفرع ہوئے علمی تغیر تھا۔[۲]

تقریباً اسی خیال کو انھوں نے نظم کے پیرائے میں یوں بیان کیا ہے:

زمیں بدلی بدلا ہوا آسماں ہے
زمانے کی اگلی سی حالت کہاں ہے
گئے وقت شمشیر و تیر و تبر کے
بس اب دَور دَورے ہیں علم و ہنر کے
کوئی روز شاید کہ جاتا ہو خالی
کہ یورپ کے لوگوں کے اذہانِ عالی

نہ کرتے ہوں اک تازہ ایجاد کوئی

ہے تم میں بھی اے قوم ناشاد کوئی

یہ ریلیں، سٹیمر، کلیں، تار برقی

بھلا ان کو کیا جانیں ہم لوگ شرقی[۲۸]

جب نذیر احمد نے معاشرتی تبدیلیوں میں جدید علوم وفنون کے ادا کیے گئے رول کو دیکھا تو انھیں روایتی ہندوستانی نظامِ تعلیم فرسودہ اور دور از کار نظر آنے لگا۔ انھوں نے اس نظامِ تعلیم کی سخت ترین الفاظ میں تنقید کی اور اس کو ترک کر کے جدید علوم وفنون کی تحصیل کا مسلمانوں کو مشورہ دیا۔ ان کا خیال تھا کہ ہندوؤں کے ترقی یافتہ ہونے کا بنیادی سبب یہ ہے کہ ان کے اندر حالات کے مطابق خود کو بدلنے کی صلاحیت موجود ہے۔ یہی وجہ ہے کہ انھوں نے مسلمانوں کی عملداریوں میں اپنے روایتی علوم کی جگہ مروجہ علوم وفنون اور زبان کی تحصیل کی اور انگریزوں کی حکومت میں بھی انھوں نے یہی رویّہ اختیار کیا۔ لیکن بدلے ہوئے حالات میں مسلمان ایسا نہ کرسکے اور نتیجتاً پسماندگی نے انھیں آگھیرا۔ نذیر احمد کی دلی خواہش تھی کہ مسلمان اپنے قدیم علوم وفنون اور زبان کی جانب توجہ دینے کی بجائے جدید علوم کی طرف رجوع کریں کیونکہ بدلے ہوئے حالات میں ان کی ترقی کے ضامن یہی زبان اور علوم تھے۔ ان کا اس بات میں نہایت ہی پختہ یقین تھا کہ ہر قسم کی ترقی جدید علوم وفنون کی تحصیل ہی سے حاصل ہوسکتی ہے اور قدیم نظامِ تعلیم تنزل کی جڑ ہے۔ اس لیے ان کے خیال میں نہ صرف ہندوؤں اور مسلمانوں بلکہ اقوامِ عالم کے قدیم علوم بھلا دیے جانے کے قابل تھے۔ کیوں کہ ان کے نزدیک یہ علوم "قوم اور ملک کے حق میں مفید" نہیں[۲۹] تھے۔

انھوں نے دُنیا کے قدیم علوم وفنون کے بارے میں کہا کہ یوں تو اس کی ایک لمبی فہرست پیش کی جاسکتی ہے لیکن بنیادی طور پر انھیں "زبان دانی اور معقولات"[۳۰] کے دو خانوں میں تقسیم کیا جاسکتا ہے۔ وہ مسلمانوں کے قدیم علوم اور خصوصاً ادب پر سخت معترض ہوئے۔ انھوں نے مسلمانوں کی اکثر خرابیوں کی جڑ اسی ادب کو قرار دیا:

مسلمانوں میں آج کل اسے نیشن (بحیثیت قومی) جتنی خرابیاں ہیں کل تو نہیں اکثر سی

لٹریچر نے پیدا کی ہیں۔ یہ لٹریچر جھوٹ اور خوشامد سکھاتا۔ یہ لٹریچر واقعات اور موجودات کی اصلی خوبی کو دباتا اور مٹاتا۔ یہ لٹریچر متوہمات اور مفروضات بے اصل کو فیکٹس (واقعات) بناتا۔ یہ لٹریچر نالائق مولویوں کو شورش دلاتا۔۔ خیالات اور مضامین کے اعتبار سے تمام دُنیا کے لٹریچروں میں اس زبان کے لٹریچر سے بدتر اور کوئی لٹریچر نہیں۔ اس نے قومی مذاقوں کو ایسا بگاڑا اور اس قدر تباہ کیا کہ ہم لوگوں کو واقعات میں مزہ نہیں ملتا۔۔ مسلمانوں کی تعلیم کی اصلاح میں مجھ کو سب سے زیادہ خدشہ اسی کا ہے کہ ان کی طبیعتیں کہیں مدتوں میں جاکر تعلیم جدید سے مناسبت پیدا کریں گی۔[۳۱]

نذیر احمد نے فارسی ادب کی بُرائیاں اور مسلمانوں کے مذاق اور ان کی ذہنی تشکیل میں اس کے رول پر اظہارِ خیال کرنے کے بعد 'معقولات' کو 'نامعقول' قرار دیا اور کہا کہ "اس کے پڑھنے سے انسان مخبوط العقل ہو جاتا ہے"۔ اسی طرح انھوں نے عربی زبان کی تحصیل کو "نادانی"، 'تضییع اوقات اور 'زمانے کے خلاف کوشش کرنے' کے مترادف قرار دیا اور افادی نقطۂ نظر سے اس کا انگریزی زبان سے موازنہ کرتے ہوئے کہا کہ اگر اس کا تعلق مسلمانوں کے مذہبی امور سے نہیں ہوتا تو برطانوی حکومت میں عربی بھی سنسکرت کی طرح مُردہ زبان ہی خیال کی جاتی جب کہ اس کے برعکس چاروں طرف انگریزی کا طوطی بولتا ہے:

عربی تو سوائے کتابوں اور پُرانے کھنڈروں اور قبروں کے کتبوں کے اور کہیں دکھائی نہیں دیتی۔ اور نہ سوائے نماز کے اس کی کہیں آواز سُن پڑتی ہے مگر ہاں انگریزی ہے کہ ریل پر سوار ہو، گاڑی اور اسٹیشن کے دروازے دروازے پر انگریزی' دیا سلائی کے بکس پر انگریزی' سوت کی پیچک پر انگریزی' چاقو پر انگریزی' مقراض پر انگریزی' کپڑے کے تھانوں پر انگریزی کہ نہ دیکھو تو دیکھو اور نہ سنو تو سنو۔ عربی ہماری ملکی زبان نہیں۔ دنیاوی کوئی حاجت اس پر بند نہیں۔۔۔ اگر دینِ اسلام کا سہارا نہ ہوتا تو الجبر اور الخند کے اختلافات کبھی کے نکل کھڑے ہوئے ہوتے۔۔۔ ورنہ ہندوستان میں اور انگریزی عملداری میں عربی ایسی ہی بے جوڑ ہے جیسے امریکہ اور لورپول میں اشاعتِ اسلام۔[۳۲]

اسی لیے نذیر احمد نے مسلمانوں کے مروّجہ قدیم علوم کو بدلے ہوئے حالات میں معاشی اعتبار سے غیر سود مند اور ترقی کی راہ میں رکاوٹ[۳۳] اور عربی زبان کی تحصیل میں وقت صرف کرنے والے کو ناداں[۳۴] قرار دیا۔ انھوں نے کہا کہ قدیم علوم جو کبھی باعثِ فخر تھے آج کے بدلے ہوئے حالات میں جہالت اور ندامت کا اہم سبب ہیں:

جن ہنروں پر تھا ہمیں افتخار — اب ہیں وہی موجب صد گونہ عار
علم ہمارا ہے بتر جہل سے — اور بھی کچھ ہونا ہے نااہل سے[۳۵]

انھوں نے کہا کہ مسلمانوں میں جو علوم رائج ہیں وہ دینیات پر مبنی ہیں یا ان کے نصاب تعلیم میں صرف و نحو اور لغت اور معانی اور بلاغت اور منطق وغیرہ شامل ہیں جن کا مقصد 'فہم قرآن' میں مدد دینا ہے وہ 'خود مقصود بالذات' نہیں ہیں۔ انھوں نے تاسف کرتے ہوئے کہا کہ مسلمانوں کے نظام تعلیم میں یورپیوں کے ایجاد کردہ علوم کا شائبہ تک نہیں[۳۶] جن پر تمام دنیوی ترقی کا دارومدار ہے۔ نذیر احمد جب مغربی اقوام کے 'علوم کے ساتھ... اپنے علوم کا مقابلہ کرتے ہیں تو اپنے علوم کو بدتر از جہل پاتے ہیں'۔ ان کا خیال ہے کہ 'علوم دنیا کو خدا نے بندوں پر چھوڑ دیا ہے کہ زندگی کو آسودہ اور مطمئن بنانے کے لیے خود معلومات بہم پہنچائیں' لیکن علماء سرے سے طلب دنیا ہی کو مرادف کفر سمجھتے ہیں' اور انگریزی علوم سے تعصب برتتے ہیں۔ انھوں نے کہا کہ علماء ریل میں سفر کرتے ہیں اور اس سے مستفیض ہوتے ہیں لیکن ریل ایجاد کرنے والے علوم سے نفرت کرتے ہیں۔ انھوں نے متعصب علماء کے رویئے کے تضاد کو حماقت پر محمول کیا۔[۳۷]

نذیر احمد کا خیال ہے کہ زمانے میں اس قدر تبدیلی واقع ہو چکی ہے کہ جدید تعلیم کی تحصیل کے بغیر زندگی دشوار اور انسان کا ترقی کرنا محال ہے۔ ان کے نزدیک علوم و فنون کے بغیر دین اور دنیا میں سُرخروئی ناممکن ہے۔ ان کے بغیر نہ صرف 'سلطنت' کا کاروبار نہیں چل سکتا بلکہ خود 'زندگی حرام ہے'۔ انھوں نے افسوس کا اظہار کیا کہ مسلمانوں میں اس قسم کے علوم و فنون کا فقدان ہے۔ جس نے یورپ کو حضیضِ ذلت سے اُٹھا کر معراج الکمال عزت پر پہنچا دیا ہے۔[۳۸] لیکن مسلمان پھر بھی لکیر کے فقیر بنے ہوئے ہیں اور بدلے ہوئے حالات کے مطابق بدلنے اور زمانے کی رفتار کے ساتھ چلنے کے لیے تیار نہیں ہیں۔ نذیر احمد کے نزدیک مسلمانوں

کی مجموعی پسماندگی اور پستی کی یہی وجہ ہے[۳۹]۔ انھوں نے کہا کہ مسلمانوں کے پرانے علوم اور خصوصاً ادب سے ان کا مزاج اس قسم کا بن گیا ہے کہ سائنسی علوم وفنون کی طرف ان کا ذہن راغب نہیں ہوتا۔ اپنی دلیل میں زور پیدا کرنے کے لیے انھوں نے محکمۂ تعلیم کے ایک ڈائرکٹر کے حوالے سے لکھا کہ مسلمانوں کا ذہن سائنسی علوم وفنون حاصل کرنے سے مناسبت نہیں رکھتا ہے[۴۰]۔ انھوں نے اسی مضمون کو اپنی نظم میں دوسری جگہ یوں پیش کیا ہے:

معلوم ہے کہ علم پر اب ہے مدار کار
اور جس کو یہ نہیں اسے جینا روا نہیں
پر علم وہ کہ جس سے ہے یورپ کو امتیاز
اس سے مراد شاعریٔ ایشیا نہیں
کرتا ہے ایک افسر تعلیم یوں رپورٹ
ڈھونڈے سے جب کوئی سبب اس کو ملا نہیں
ہوتے ہیں یوں جو نیل مسلمان بالعموم
ان میں مگر مناسبتِ ہندسا نہیں[۴۱]

نذیر احمد نہ صرف یورپ کی ترقی کے اسرار دریافت کر رہے تھے بلکہ ہندوستان کی پسماندگی اور زوال، کے اسباب بھی تلاش کر رہے تھے۔ اس عمل میں انھوں نے یورپ اور خصوصاً برطانیہ کے عروج کا راز ان کی سائنسی برتری میں مضمر پایا۔ اسی لیے انھوں نے مسلمانوں کو ان جدید سائنسی علوم کی تحصیل کا مشورہ دیا جن کو حاصل کر کے برطانوی قوم اوج ترقی پر پہنچ گئی تھی اور ان پر حکمراں تھی۔ نذیر احمد کے نزدیک ہندوستان کے تنزل کی وجہ یہ تھی کہ یہ علوم وفنون کے میدان میں رونما ہونے والے انقلابات سے بے خبر اپنی غفلت کی دنیا میں مگن تھے[۴۲]۔ انھوں نے ان کو بے خبری کے عالم سے باہر لا کر ترقی کی راہ پر لگانے کے لیے عملاً سود مند سائنس اختیار کرنے پر زور دیا اور جدید سائنسی علوم کے تمام شعبوں میں ماہرین تیار کرنے کو لازمی قرار دیا[۴۳]۔

۱۸۸۸ء میں انھوں نے اپنے ناول ابن الوقت میں اسبابِ بغاوت کا تجزیہ

کرتے ہوئے دیسی صنعت وحرفت کے زوال کا بنیادی سبب برطانوی تکنالوجی کی برتری قرار دیا تھا اور ہندوستان کے لیے صرف ایسی تعلیم کی ضرورت پر زور دیا تھا جو یہاں کے عوام کے حق میں فائدہ مند ثابت ہو سکے اور جو لوگوں کو غور وفکر کی دعوت اور 'صنعت وحرفت کو ترقی' دے سکے[۴۴]۔ لیکن تین سال بعد ان کے خیال میں تبدیلی پیدا ہوئی اور انھوں نے تکنیکی علوم کی جگہ سائنسی علوم کی حمایت کی کیونکہ اب وہ یہ محسوس کرنے لگے تھے کہ سائنسی علوم کی ترقی کے بغیر تکنیکی علوم زیادہ کارآمد نہیں ہو سکتے[۴۵]۔ نذیر احمد اس بات پر افسوس ظاہر کرتے ہیں کہ مسلمان سائنسی تعلیم سے کافی دور ہیں[۴۶] اور 'احمقانہ تعصب کی وجہ سے'[۴۷] انگریزی تعلیم کی طرف سے بے اعتنائی برتتے ہیں۔ ان کے نزدیک اس کی وجہ مسلمانوں کا یہ خیالی خوف تھا کہ جدید سائنسی علوم لوگوں میں لامذہبیت اور بے اعتقادی پیدا کرتے ہیں، لیکن نذیر احمد نے ان علوم کے بارے میں لوگوں کی رائے کو مسترد کر دیا اور اسے خیال باطل قرار دیا[۴۸]۔ انھوں نے دنیوی تعلیم کے ساتھ بنیادی مذہبی تعلیم کو بھی لازمی قرار دیا تاکہ مذہب پر طلبا کا اعتقاد برقرار رہ سکے۔

نذیر احمد نے چند علمی دشواریوں کے پیش نظر اور کچھ وجوہ کی بنا پر ان علوم وفنون کے لیے انگریزی ذریعۂ تعلیم اختیار کرنے کی حمایت کی۔ انھوں نے اس بحث کا ذکر کرتے ہوئے کہ جدید علوم کا ذریعۂ تعلیم انگریزی ہو یا انھیں ترجمے کے ذریعے حاصل کیا جائے کہا کہ 'علوم جدید کا اردو میں لانا جوئے شیر کا لانا ہے'۔ انھوں نے ترجمے کے طرفداروں کے بارے میں کہا کہ وہ اپنے حق میں 'یونانیوں اور اہل عرب اور انگریزوں کے شواہد پیش کر کے یہ نتیجہ نکالتے ہیں کہ جب جب کسی قوم نے علم میں ترقی کی ہے اپنی ہی زبان کے پڑھنے سے کی ہے'، لیکن نذیر احمد نے ترجمے کے طرفداروں کی دلیل کو مسترد کر دیا اور کہا کہ اس امر کو نظر انداز نہیں کرنا چاہیے کہ وہ قومیں 'اپنی ترقی کے زمانے میں حکمراں بھی' رہی ہیں۔ نذیر نے کہا کہ کوئی ایسی مثال نہیں ملتی کہ محکوم قوم نے ترجمے کے ذریعے علوم وفنون حاصل کر کے ترقی کی ہو۔ ان کے نزدیک 'انگریزی علوم کا انگریزی ہی زبان میں پڑھنا' پسندیدہ تھا۔ ان کا خیال تھا کہ انگریزی زبان ایسی ناگزیر ہو گئی ہے کہ اس سے کنارہ کشی اختیار کرنا ناممکن ہے[۴۹]۔

نذیر احمد کے نزدیک موجودہ انگریزی طریقۂ تعلیم کا بنیادی مقصد لوگوں کو سرکاری

ملازمت کے لیے تیار کرنا تھا اور اس نظام کے تحت تعلیم حاصل کرنے والوں کا مقصدِ آخری اس نوکری کو حاصل کرنے کی کوشش کرنا تھا۔ لیکن جس تناسب سے تعلیم یافتہ لوگوں کی تعداد بڑھ رہی تھی اس رفتار سے حکومت ملازمت مہیا نہیں کر سکتی تھی[۵۰] اسی صورت حال کے مدِنظر انھوں نے مسلم تعلیم یافتہ افراد کو مشورہ دیا کہ وہ تحصیل معاش کی دیگر تدابیر اختیار کریں[۵۱]، صرف ملازمت پر تکیہ نہ کریں اور نہ اس مقصد سے جدید تعلیم حاصل کریں۔ کیونکہ ایسا کرنے سے ان کی ترقی کے مواقع نکل جائیں گے۔ انھوں نے رائے ظاہر کی کہ انگریزی تعلیم کی تحصیل صرف ملازمت کے پیشِ نظر کرنا مناسب نہیں کیونکہ یہ تعلیم اس کے علاوہ دنیا کے تمام پیشوں میں نہ صرف کارآمد ہے بلکہ موجودہ عہد میں تحصیل معاش کا انحصار ہی انگریزی تعلیم پر ہوتا ہے لیکن مسلمان اسی میدان میں پس ماندہ ہیں۔ انھوں نے کہا کہ برطانیہ میں ادنیٰ سے ادنیٰ پیشہ اختیار کرنے کے لیے آدمی کا تربیت یافتہ ہونا لازمی ہے اور ہندوستان کے بارے میں صحیح پیشین گوئی کی کہ وہ بھی زیادہ دنوں تک اس سے مستثنیٰ نہیں رہ سکتا[۵۲] اسی لیے انھوں نے اپنی دور اندیشی سے کام لیتے ہوئے مسلمانوں کی ترقی کی خاطر ان کو ہر قسم کا پیشہ اختیار کرنے کا مشورہ دیا اور جدید علوم وفنون کو اس کے لیے مفید قرار دیا۔ ان کے نزدیک شرعی اور عقلی اعتبار سے کوئی بھی پیشہ رذیل نہیں تھا۔ ان کا خیال تھا کہ جب تک ہندوستانیوں کے ذہن سے اس قسم کی بات نکل نہیں جاتی ان کی ترقی ممکن نہیں۔ انھوں نے مسلم میمنوں، بوروں اور پنجابیوں کی مثال پیش کی اور کہا کہ ان کی خوش حالی کا سبب یہ تھا کہ وہ کسی قسم کی تجارت کو عار نہیں سمجھتے[۵۳] ہیں۔ لیکن نذیر احمد تجارت کے لیے تعلیم ضروری خیال کرتے ہیں۔ ان کی دلی خواہش تھی کہ تمام مسلمان میمنوں اور بوروں اور پنجابیوں کی طرح مالدار ہو جائیں۔ اسی لیے انھوں نے اس بات کی خواہش کی کہ تمام مسلمان پیشہ تجارت اختیار کریں:

مسلمانوں کو بھی توفیق دے یارب کہ گھر گھر میں
تجارت ہو! تجارت ہو!! تجارت ہو!!! تجارت ہو[۵۴]

انھوں نے کہا کہ لوگوں نے ملازمت کو ذریعۂ عزت اس لیے قرار دے رکھا ہے کہ ان کو اپنے ابنائے جنس پر حکم چلانے اور ان کو ستانے اور ایذا دینے کا موقع ملتا ہے، اور وہ اپنے اختیارات

کا غلط استعمال کرتے ہیں۔ لیکن انھوں نے کہا کہ ایک 'نیک دل اور دین دار آدمی کی نظر میں اس سے بڑھ کر کوئی بے عزتی کی بات نہیں' ہوسکتی۔ یہ اہم بات ہے کہ جن بنیادوں پر لوگ سرکاری ملازمتوں کو ذریعۂ عزت خیال کرتے ہیں انھی بنیادوں پر نذیر احمد ان کو بے عزتی کا ذریعہ قرار دیتے ہیں۔ اس کے علاوہ انھوں نے مسلمانوں کے لیے سرکاری ملازمت کی حمایت اس لیے بھی نہیں کی کہ ان کے خیال میں کسی بھی قسم کی سرکاری ملازمت 'ایک طرح کی غلامی' ہی تو ہے۔ وہ چونکہ خود سرکاری ملازمت میں رہ چکے تھے اس لیے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس بیان میں ان کا اپنا تجربہ بھی شامل ہے۔

نذیر احمد کا اس بات میں پختہ یقین تھا کہ جو قوم سائنسی علوم اور سائنسی ایجادات میں برتر ہوگی دنیا میں زیادہ ترقی یافتہ ہوگی اور دنیا پر حکمرانی کرے گی۔ ان کے نزدیک یورپ کی ترقی کا راز اسی میں مضمر تھا۔ ان کا یقین تھا کہ وہ قوم کبھی بھی ترقی نہیں کرسکتی جو لکیر کا فقیر بنی رہتی ہے اور خود کو نئے حالات کے مطابق نہیں ڈھالتی۔ ان کے خیال میں ترقی کی خاطر زمانے کی رفتار کے ساتھ چلنا لازمی ہے۔ اس لیے انھوں نے مسلمانوں میں رائج روایتی قدیم علوم و زبان (عربی) کو فرسودہ اور دور از کار قرار دیا اور سائنسی علوم کی تحصیل کی حمایت کی۔ انھوں نے مسلمانوں کو جدید تعلیم کی طرف راغب کرنے کے لیے روایتی عالموں اور خائف مسلمانوں کے اس خیال کو غلط قرار دیا کہ جدید سائنسی علوم طلبا میں لامذہبیت اور بے عقیدگی پیدا کرتے ہیں۔ تاہم انھوں نے ان علوم کے ساتھ مذہبی تعلیم کو ضروری قرار دیا تاکہ طلبا کا اعتقاد مذہب پر قائم رہے اور جدید تعلیم کے مخالفین کو اس تعلیم پر شک و شبہہ کرنے کا موقع نہ مل سکے۔

## حالی

بدلے ہوئے حالات میں حالی نے کہا کہ وہ اشیا جو کل تک محیر العقول اور اسرار فطرت خیال کی جاتی تھیں آج ان کی حقیقت سائنسی تحقیقات اور ایجادات نے سب پر عیاں کردی ہے اور ان کا بھید کھول دیا ہے جن کے نتیجے میں وہ اقدار، تصورات، نظریات

اور آلات جو ہندوستانی معاشرے کو عزیز تھے اب فرسودہ ہوتے جارہے ہیں۔ ہندوستانی معاشرے میں نئے نئے آلات اور نئی نئی مشینوں کے رواج کے نتیجے میں جو تبدیلیاں ہورہی تھیں ان کا بھی حالی نے بغور جائزہ لیا۔ ان کے نزدیک دیسی صنعت وحرفت کے زوال' دیسی دستکار اور اہل حرفہ کی بے روزگاری' زرعی رشتوں میں تبدیلی اور پرانے علم و ہنر کی پامالی کا سبب بھی یہی تھا۔ حالی انگریزوں کی کامیابی اور ترقی کا سبب انہی سائنسی تحقیقات اور ایجادات کو قرار دیتے ہیں۔ کیوں کہ جو قوم سائنس اور ٹکنالوجی کے میدان میں برتر ہوتی ہے وہی دنیا پر غالب اور حکمراں ہوتی ہے اسی لیے وہ مسلمانوں کو سائنس اور ٹکنالوجی کی تعلیم حاصل کرنے کی ترغیب دیتے ہیں۔ بہرحال نئی نئی سائنسی تحقیقات اور ایجادت کے سماج پر کیا اثرات مرتب ہورہے تھے ان کو حالی نے اس طرح محسوس کیا :

اے عزیزو ! تم بھی ہو آخر بنی نوعِ بشر — غل ہے کیا نوعِ بشر میں کچھ تمھیں بھی ہے خبر
کررہا ہے خاک کا پتلا وہ جوہر آشکار — ہورہی ہے جس سے شان کبریائی جلوہ گر
رفتہ رفتہ یہ غبارِ ناتواں پہنچا وہاں — طائرِ وہم و تصوّر کے جہاں جلتے تھے پر
اس نے ان کمزور ہاتھوں سے مسخر کرلیا — ابر و برق و باد سے تابحر و برّ و دشت و در

... ... ... ...

تھا ارسطو اور فلاطون کو بہت کچھ جن پہ ناز — ہو گئے تقویم پارینہ وہ سب علم و ہنر
کل کی تحقیقات نظروں سے اتر جاتی ہے آج — بڑھ رہا ہے دم بدم یوں آج کل علمِ بشر
قوّتِ ایجاد نے اب یاں تلک پکڑا ہے زور — شام کی ایجاد ہوجاتی ہے باسی تا سحر
کہتے ہیں مغرب سے جب ہوگا برآمد آفتاب — عرصۂ آفاق میں ہوگی قیامت جلوہ گر
دوستو ! شاید وہ نازک وقت آپہنچا قریب — آرہی ہے روشنی مغرب سے اک اٹھتی نظر
رو ترقی کی چلی آتی ہے موجیں مارتی — اگلے وقتوں کے نشاں کرتی ہوئی زیر و زبر
دست کاری کو مٹاتی' صنعتوں کو روندتی — علم و حکمت کی پرانی بستیاں کرتی کھنڈر
ہوشیاروں کو کرشمے اپنے دکھلاتی ہوئی — غافلوں کو موت کا پیغام پہنچاتی ہوئی[۵۶]

ہم عصر سماج میں رونما ہوتی ہوتی تبدیلیوں کو دیکھ کر حالی سمجھ گئے کہ اگر مسلمان ان سے غافل رہے اور ہوشیار

نہیں ہوئے تو ان کے لیے موت یقینی ہے۔ حالی کو یہ احساس ہو چکا تھا کہ مسلم معاشرے میں جو نظامِ تعلیم رائج ہے وہ ان تبدیلیوں کے سامنے ایک لمحے بھی نہیں ٹھہر سکتا کیونکہ وہ اقتضائے وقت کے مطابق نہیں تھا اور دین اور دنیا دونوں کے لیے غیر مفید تھا۔ حالی مسلمانوں کے پرانے نظامِ تعلیم کو ان کی معاشرتی اور اقتصادی پسماندگی کا سبب قرار دیتے ہیں۔ اس نظامِ تعلیم کے فارغ التحصیل کے بارے میں ان کا خیال ہے کہ ان کا علم کسی کام کا نہیں ہے۔

نہ سرکار میں کام پانے کے قابل ۔۔۔ نہ دربار میں لب ہلانے کے قابل
نہ جنگل میں ریوڑ چرانے کے قابل ۔۔۔ نہ بازار میں بوجھ اُٹھانے کے قابل
نہ پڑھتے تو سو طرح کھاتے کماکر ۔۔۔ وہ کھو گئے اور تعلیم پاکر
جو پوچھو کہ حضرت نے جو کچھ پڑھا ہے ۔۔۔ مراد آپ کی اُس کے پڑھنے سے کیا ہے
مفاد اس میں دنیا کا یا دین کا ہے ۔۔۔ نتیجہ کوئی یا کہ اس کے سوا ہے
تو مجذوب کی طرح سب کچھ بکیں گے ۔۔۔ جواب اس کا لیکن نہ کچھ دے سکیں گے
نہ حجت رسالت پہ لا سکتے ہیں وہ ۔۔۔ نہ اسلام کا حق جتا سکتے ہیں وہ
نہ قرآں کی عظمت دکھا سکتے ہیں وہ ۔۔۔ نہ حق کی حقیقت بتا سکتے ہیں وہ
دلیلیں ہیں سب آج بے کار ان کی ۔۔۔ نہیں چلتی توپوں میں تلوار ان کی[۵۵]

حالی کی تمام تحریری، تقریری، نثری اور شعری کوششوں کا مقصد مسلمانوں کو خوابِ غفلت سے بیدار کرنا اور زمانے کے تقاضے سے ان کو نہ صرف آگاہ کرنا بلکہ ان کے مطابق ان کو ڈھالنا ہے تاکہ وہ بھی ترقی کی راہ پر گامزن ہو سکیں۔ وہ مسلمانوں کو یہ بتانا اور سمجھانا چاہتے ہیں کہ وہ جن اقدار کو اپنے سے لگائے ہوئے ہیں اور جن کو وہ گرانمایہ خیال کرتے ہیں اب ان کی کوئی قدر نہیں ہے۔ نئے اور بدلے ہوئے حالات میں ان کی حیثیت کھوٹے سکّے سے بدتر ہے۔ انھوں نے خصوصاً مسلمانوں کو مخاطب کرتے ہوئے سوال کیا کہ "کیا تم ابھی اسی عالم میں ہو جس میں تمھارے آباء و اجداد زندگی بسر کر گئے اور کیا تم اسی کھیتی کے پروان چڑھنے کے منتظر ہو جس میں تمھارے بزرگوں نے تخم افشانی کی تھی؟" اس کے بعد وہ

مسلمانوں کو ان کے حالات سے آگاہ کرتے ہیں ۔

مدّت ہوئی کہ وہ عالم گزر گیا اور وہ کھیتی دریا بُرد ہوگئی۔ ذرا آنکھیں کھولو اور دیکھو کہ تم کون ہو اور کہاں ہو؟ تمھاری گرہ میں جو دام ہیں وہ بازار میں آج پھوٹی کوڑی کو نہیں چلتے۔ تمھاری دوکان میں جو مال ہے اسے کوئی مفت بھی لینا نہیں چاہتا۔ تمھارے چراغ میں جو تیل تھا وہ جل گیا اور تمھاری کھیتی میں جو پانی تھا ۔ سوکھ گیا۔ دیکھو، تمھاری ناؤ بودی ہے اور دریا دم بہ دم چڑھتا جاتا ہے۔ تمھارا قافلہ پیادہ ہے اور منزلیں کٹھن آتی جاتی ہیں۔

ان کا خیال تھا کہ چونکہ حالات بدل چکے تھے اس لیے مسلمانوں کو چاہیے کہ وہ لکیر کے فقیر نہ بنے رہیں اور خود کو حالات کے مطابق بدلیں۔ کیونکہ برادرانِ وطن ہندوؤں نے ہوا کا رُخ پہچانا اور خود کو اس کے مطابق ڈھالا، اسی وجہ سے وہ ہر میدان میں کامیاب ہیں ۔

یہاں اور ہیں جتنی قومیں گرامی خود اقبال ہے آج ان کا سلامی
تجارت ہیں ممتاز دولت میں نامی زمانے کے ساتھی ترقی کے حامی
نہ فارغ ہیں اولاد کی تربیت سے
نہ بے فکر ہیں قوم کی تقویت سے

دکاں ان کی ہے اور بازار ان کا بنج ان کا ہے اور بیوپار ان کا
زمانے میں پھیلا ہے بیوپار ان کا ہے پیرو جواں برسرِ کار ان کا
مدار اہل کاری کا ہے اب انہی پر
انہی کے ہیں آفس انہی کے ہیں دفتر

معزز ہیں ہر ایک دربار میں وہ گرامی ہیں ہر ایک سرکار میں وہ
نہ رسوا ہیں عادت و اطوار میں وہ نہ بدنام گفتار و کردار میں وہ
نہ پیشے سے حرفے سے انکار ان کو
نہ محنت مشقت سے کچھ عار ان کو

جو گرتے ہیں گر کر سنبھل جاتے ہیں وہ پڑے زد تو بچ کر نکل جاتے ہیں ۔

ہر اک سانچے میں جا کے ڈھل جاتے ہیں وہ ۔۔۔ جہاں رنگ بدلا بدل جاتے ہیں وہ
ہر اک وقت کا مقتضیٰ جانتے ہیں
زمانے کے تیور وہ پہچانتے ہیں[59]

تعلیم کی وقعت حالی کی نظر میں اتنی تھی کہ انھوں نے محسوس کیا کہ جدید تعلیم کی روشنی سے محروم انسان کا مہذب اور متمدن ہونا غیر ممکن ہے۔ ان کا اس میں اس قدر پختہ یقین تھا کہ انھوں نے انسان اور حیوان کے درمیان تمیز کرنے والی چیز اسی تعلیم کو قرار دیا۔[60] بلکہ ان کے نزدیک جدید تعلیم پر ہی ترقی مبنی تھی اسی لیے انھوں نے کہا کہ "تعلیم کی کمی تمام مصائب کی جڑ ہے"[61] ان کے نزدیک تعلیم سے نظریں چرانے والا شخص زندگی کی دوڑ میں پیچھے رہ جائے گا اور بالآخر مٹ جائے گا:

نہ تھا غیر از ترقی فرق کچھ انسان و حیواں میں
دیا ہے امتیاز انساں کو یہ تعلیم نے آکر
زمانہ نام ہے میرا تو میں سب کو دکھا دوں گا
کہ جو تعلیم سے بھاگیں گے نام اُن کا مٹا دوں گا[62]

لیکن سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ پسماندہ معاشرے کے ایسے افراد کے لیے جن کی قوتِ عمل زائل ہو چکی ہو، جو غفلت میں پڑے ہوں اور جمود و تعطل کا شکار ہوں ان کے لیے حالی کس قسم کی تعلیم تجویز کرتے ہیں۔ ان کے نزدیک کتابوں کے الفاظ، علوم کی اصطلاحات، علمی مسائل اور قواعد کو طوطے کی طرح رٹنے سے نہ تو اس کو جو ایسا کرتا ہے اور نہ اس سماج کو جس کا وہ فرد ہے، فائدہ حاصل ہو سکتا ہے۔ اس لیے ان کے خیال میں ایسی تعلیم کی ضرورت تھی جو عملی طور پر فائدہ بخش اور کارآمد ہو اور جو 'ساکن اور پژمردہ قوتوں کو متحرک اور شگفتہ و شاداب' کر سکے۔ انھوں نے کہا کہ انگریزوں کے ساتھ تعلق پیدا ہونے کے بعد سے ہندوستان کے لوگ انگریزی زبان سیکھنے اور ان علوم کی جانب بھی توجہ دینے لگے تھے جو انگریزوں کی ترقی میں اہم رول ادا کر چکے تھے۔ لیکن حالی کا خیال تھا کہ وہ انھیں صرف علم کی خاطر سیکھ رہے تھے، طوطے کی طرح رٹ رہے تھے۔ جدید تعلیم کو internalize

نہیں کر رہے تھے۔ اسی لیے حالی نے کہا کہ جب تک ہندوستان کے لوگ علم کو عمل کی غرض سے نہ پڑھیں اور اس سے عملی فائدے نہ اٹھائیں، تب تک ممکن نہیں کہ ان کی حالت درست ہو۔[۶۳]

ان کے مطابق پہلے تعلیم کے حصول کا مقصد سماج کی نظروں میں عزت و احترام حاصل کرنا تھا لیکن اب وہ قصہ پارینہ ہو چکا ہے۔ ان کے نزدیک موجودہ دور میں خود زندگی کا انحصار جدید تعلیم پر ہوتا ہے یعنی اب اس سے معاش کا قریبی رشتہ قائم ہو گیا ہے۔ سماج اب جامد نہیں رہ گیا ہے بلکہ وہ تیز رفتاری سے آگے کی طرف بڑھ رہا ہے اور روز بروز عظیم سے عظیم تر تحقیقات اور ایجادات ہو رہی ہیں:

گئے دن کہ تھا علم و ہنر انسان کا زیور — ہوئی ہے زندگی خود منحصر اب علم و دانش پر
کوئی بے علم روٹی سیر ہو کر کھا نہیں سکتا — نہ زرگر اور نہ آہن گر، نہ بازی گر، نہ سوداگر

... ... ... ...

یہ دورہ ہے بنی آدم کی روز افزوں ترقی کا — جو آج اک کام ہے اعلیٰ تو کل ہے اس سے اعلیٰ تر[۶۴]

انھوں نے کہا کہ حالات اس قدر بدل چکے ہیں اور روز بروز بدل رہے ہیں کہ زندگی کے تمام شعبوں میں نئے اور ترقی یافتہ علم و ہنر کی ضرورت ہے، خواہ وہ فن صنعت ہو، خواہ فن تعمیر ہو یا تجارت کا پیشہ۔ یہاں تک کہ گھر کے خدمت گاروں، سائیسوں، باورچیوں اور بڑھئیوں کو بھی اپنے اپنے فن و ہنر کا علم ہونا چاہیے:

گیا دورہ حکومت کا بس اب حکمت کی ہے باری
جہاں میں چار سو علم و عمل کی ہے عملداری
جنھیں دنیا میں رہنا ہے رہے معلوم یہ ان کو
کہ ہیں اب جہل و نادانی کے معنی ذلت و خواری
ضرورت علم و دانش کی ہے ہر فن اور صناعت میں
نہ چل سکتی ہے اب بے علم تجاری نہ معاری
جہاں علم تجارت میں نہ ماہر ہوں گے سوداگر

تجارت کی نہ ہوگی تا قیامت گرم بازاری
نہ آئے گی پسند اُن نوکروں کی خدمت طاعت
جنھیں پائیں گے آتا زیورِ تعلیم سے عاری
اگر چاہیں گے کرنی آدمی گھوڑوں کی سائیسی
تو دینا ہوگا ان کو امتحانِ علم بیطاری
نہ مستغنی بکاول علم سے ہے اب، نہ باورچی
ہوا ہے مدرسوں سے مطبخوں تک فلسفہ جاری
یقیں جانو کہ آئندہ ملے گی درس گاہوں میں
گر آٹا پیسنے کو چاہیے گی اک پنہاری
کوئی پیشہ نہیں اب معتبر بے تربیت ہرگز
نہ فصادی، نہ جراحی، نہ کحالی، نہ عطاری
جہاں تک دیکھیے تعلیم کی فرماں روائی ہے
جو سچ پوچھو تو نیچے علم ہے اوپر خدائی ہے [۹۵]

ہندوستانی سماج کی ترقی کے لیے حالی کس طرح کی تعلیم کی ضرورت محسوس کرتے تھے اس کا اندازہ ان کی نظم میں استعمال کیے ہوئے الفاظ سے بھی لگایا جاسکتا ہے. علم، پیشہ، فن، صناعت، علم تجارت، علم معماری، علم نجاری، علم بیطاری، فصادی، جراحی، کحالی، عطاری، بے تربیت وغیرہ وہ الفاظ واصطلاحات ہیں جن سے حالی کی مراد مسلمانوں میں تکنیکی اور پیشہ ورانہ تعلیم رائج کرنا ہے۔

حالی کے نزدیک برطانوی حکومت کے تعلیمی ادارے کلرک پیدا کرنے کے کارخانے تھے اور ان اداروں سے فارغ التحصیل طلبا میں لیاقت کا فقدان ہے اور وہ نوکری پر ہی تکیہ کیے ہوئے تھے پھر بھی انھیں نوکری نہیں ملتی تھی۔ حالی ایسی نوکری کو غلامی سے تشبیہ دیتے ہیں، ایسی تعلیم حاصل کرنے والے طلبا کے متعلق ان کا خیال ہے کہ وہ غلامی کا پیشہ سیکھتے ہیں [۹۶]۔ اس لیے ان کے مطابق ان میں خود اعتمادی اور آزادی کا جذبہ پیدا کرنے کے لیے ان کو آزاد پیشوں

کی تعلیم دینی چاہیے تھی۔ حالی کا خیال تھا کہ سرکاری نوکر خواہ مخواہ حکومت کے وفادار رہنے پر مجبور تھے۔

ہماری قوم میں انگریزی تعلیم... چشم بددور روز بروز بڑھتی جاتی ہے اور تعلیم یافتہ اصحاب کی تعداد میں ہر سال معقول اضافہ ہوتا جاتا ہے۔ مگر افسوس ہے کہ مستثنیٰ صورتوں کے سوا عملی قوت اور سیلف ہلپ... کا مادہ ان میں تعلیم کے بعد اتنا بھی نہیں رہتا جتنا کہ مدرسہ میں داخل ہوتے وقت وہ اپنے ساتھ لائے تھے۔

ان میں ایک گروہ ہے جس کی بڑی دوڑ بی اے یا ایم اے کی ڈگری حاصل کرنے کے بعد یہ ہے کہ مڈل پاس کیے ہوئے طلبار کی طرح سرکاری نوکری کے لیے ادھر اُدھر سلسلہ جنبانی کرتا پھرے اور ذریعوں اور سفارشوں کی تلاش میں ایک مدت تک سرگرداں و پریشاں رہے۔ ان کو اپنے دست و بازو پر اتنا بھی بھروسا نہیں ہوتا جتنا کہ چرندوں اور پرندوں کو اپنی قوت لایموت کی تلاش میں ہوتا ہے۔ وہ وجہ معاش کو غلامی یعنی نوکری ہی میں منحصر جانتے ہیں... انھوں نے زمانے کی ضرورت کے مطابق باقاعدہ غلامی کا پیشہ سیکھا ہے۔[۹۵]

اسی لیے آزاد خیالی اور قوت عملی پیدا کرنے کے لیے حالی طلبار کو تکنیکی اور پیشہ ورانہ تعلیم حاصل کرنے کی ضرورت کا احساس دلاتے ہیں کیونکہ ان علوم وفنون کو حاصل کر کے طلبار آزاد پیشہ اختیار کر سکتے ہیں جس کی بنیاد پر ان کے اندر قوت عملی اور آزاد خیالی کو فروغ حاصل ہو سکتا ہے لیکن وہ اس مقصد کے حصول کے لیے روایتی سائنس کی تعلیم کو بھی بہت زیادہ اہم خیال نہیں کرتے ہیں بلکہ ان کے نزدیک وقت کی ضرورت یہ تھی کہ طلبار کو صنعت و حرفت کی کی تعلیم سے آراستہ کیا جائے[۹۶]۔ کیونکہ اسی تعلیم سے قوم کی ترقی ممکن ہے۔ انھوں نے کہا کہ "جس ملک یا قوم کا دارومدار ملازمت پر ہوتا ہے، وہ کبھی مرفہ الحال نہیں ہو سکتی۔ ان کی قدرتی قوتیں ہمیشہ پژمردہ رہتی ہیں اور رفتہ رفتہ بالکل فنا ہو جاتی ہیں، لیکن جہاں صنعتوں اور حرفتوں کا دروازہ کھل جاتا ہے وہاں یہ سمجھنا چاہیے کہ قومی زندگی کی بنیاد پڑ گئی ہے اور وہ زمانہ قریب ہے کہ تازگی اور رونق تمام ملک پر چھا جائے گی"[۹۷]

حالی کا خیال ہے کہ مسلمانوں میں خود کو حالات کے مطابق ڈھالنے کی خوبی (adaptability) مفقود ہے اور وہ ایک ہی حالت میں رہنا پسند کرتے ہیں۔ اسی وجہ سے وہ انگریزی زبان و علوم کی طرف توجہ نہیں دے سکے تھے اور سرکاری نوکریوں کے لیے نا اہل قرار دیے جاتے تھے۔ جب کہ ان کے برعکس، ہندوستان کی تمام قومیں، ان علوم و فنون کو حاصل کر کے تمام عہدوں کی حقدار ہو گئیں:

... مسلمانوں میں فارن گورنمنٹ کی نوکری کی لیاقت عام طور پر ایسی جیسی کہ ہندوستان کی دیگر اقوام میں ہے نہیں پائی جاتی... مسلمانوں کے سوا ہندوستان کی تمام قومیں ہزار برس سے غیر قوم کی محکوم چلی آتی تھیں، اس لیے صبر و تحمل، فرمانبرداری، زمانہ سازی، فروتنی، رفق و مدارات اور دیگر صفات، جن پر ایک محکوم قوم کی کامیابی بلکہ سلامتی اور زندگی منحصر ہے، طول عہد کے سبب ان کی قومی خصلتیں بن گئی تھیں، اور جو لیاقتیں ایک فارن گورنمنٹ میں رسوخ و تقرب حاصل کرنے کے لیے درکار ہیں، ان کی جبلت میں داخل ہو گئی تھیں۔ یہی سبب تھا کہ جو قومیں ان میں روزگار پیشہ تھیں وہ جس طرح فارسی زبان آسانی سے سیکھ لیتی تھیں اسی طرح انھیں انگریزی سیکھنے میں کوئی مشکل معلوم نہیں ہوئی اور جس طرح وہ مسلمانوں کے عہد میں تمام دفتروں پر حاوی تھے اسی طرح انگریزوں کے عہد میں تمام دفاتر اور آفس ان سے معمور ہو گئے۔[۲۴]

بہرحال حالی تین بنیادوں پر مسلمانوں کو ملازمت سے باز آنے اور آزاد پیشہ اختیار کرنے کی ہدایت دیتے ہیں۔ اوّل، یہ حکومت کے بس میں نہیں ہے کہ وہ دیگر فرقوں پر ترجیح دے کر تمام تعلیم یافتہ مسلمانوں کو ان کی مرضی کے مطابق نوکری دے سکے۔ دوم یہ کہ جو سرکاری ملازمتیں کرتے ہیں ان کا ذہن غلامانہ ہو جاتا ہے اور ان کے اندر آزادی کا جذبہ پیدا نہیں ہوتا۔ سوم یہ کہ کسی بھی قوم کو آج تک ملازمت سے ترقی نہیں حاصل ہوئی بلکہ مادی ترقی کی بنیاد صنعت، حرفت اور تجارت ہی ہے۔ انھوں نے ایجوکیشنل کانفرنس میں اپنے خطبۂ صدارت میں سرسیّد کی تعلیمی پالیسی کا جائزہ لینے کے بعد کہا کہ

... اب تک ہندوستان کے مسلمانوں میں جس قدر تعلیم کا خیال پیدا ہوا ہے، اس کی

بنیاد صرف اسی بات پر ہے کہ وہ تعلیم کو ایک ذریعہ حصولِ معاش کا سمجھتے ہیں۔ لیکن جب ان کی اولاد تعلیم پانے کے بعد معاش کی طرف سے فارغ البال نہ ہوگی تو سوائے اس کے کہ وہ تعلیم کا خیال چھوڑ دیں، اس کا اور کیا انجام ہو سکتا ہے۔ سرکاری ملازمتیں نہایت محدود ہیں اور تعلیم یافتہ نوجوانوں کی تعداد روز بروز بڑھتی جاتی ہے۔ پس ممکن نہیں کہ ہر تعلیم یافتہ نوجوان مسلمان کے لیے حسب دلخواہ سرکاری ملازمت مل سکے۔ البتہ صنعت و حرفت کا دائرہ اس قدر وسیع ہے کہ جس قدر تعلیم یافتہ لوگ بڑھتے جائیں گے، ... تعداد ان کی مانگ زیادہ ہوتی جائے گی۔[۴۱]

حالی کے یہاں اس بات کی تکرار نظر آتی ہے کہ مسلمان آزاد پیشہ اختیار کریں کیونکہ اوّل یہ مادی ترقی کے حصول کا ذریعہ ہے اور دوم اس سے وہ حکومت کے محتاج نہیں ہوں گے اور ان میں آزادی کا جذبہ پیدا ہوگا۔ وہ نہیں چاہتے کہ مسلمان انگریزوں کے رحم و کرم پر رہیں اور ان کی غلامی اختیار کریں۔ انھوں نے ۱۸۷۷ء میں اپنے مسدس 'مناجاتِ خدمت' میں بھی مسلمانوں کی اس بات کے لیے مذمت کی کہ .. انگریزوں کی خوشامد کرتے ہیں اور آداب بجا لاتے ہیں۔ اس کے برخلاف انھوں نے کہا کہ مسلمان اُسی وقت ترقی کر سکتے ہیں جب وہ آزادانہ روش اور آزاد پیشہ اختیار کریں۔ انھوں نے مسلمانوں سے کہا کہ:

پیشہ سیکھیں کوئی فن سیکھیں صناعت سیکھیں
کشت کاری کریں آئینِ فلاحت سیکھیں
گھر سے نکلیں کہیں آدابِ سیاحت سیکھیں
الغرض مرد بنیں جرأت و ہمّت سیکھیں
کہیں تسلیم کریں جا کے نہ آداب کریں
خود وسیلہ بنیں اور اپنی مدد آپ کریں[۴۲]

لیکن انھوں نے تمام آزاد پیشوں میں تجارت کو افضل قرار دیا کیوں کہ ان کے نزدیک ہر قسم کی ترقی اس سے حاصل ہوتی ہے۔ ان کا خیال تھا کہ 'تجارت اور ترقی ہمیشہ لازم و ملزوم رہی ہیں۔ انسان کے اندرونی قوتوں کی ترقی ... علوم و فنون کی ترقی، جنرل انفورمیشن (معلوماتِ عامہ،

کی ترقی، اخلاق کی ترقی، آزادی کی، غرض کہ ہر طرح کی ترقی اس سے پیدا ہوئی ہے ... اُسی نے انگریزوں کو اکیلا بلا شرکت غیرے تمام ہندوستان کا وارث ٹھہرایا۔[۱۵] حالی کے نزدیک تجارت سے ہر قسم کی ترقی تو حاصل ہوتی ہی ہے" اس کے ساتھ ہی اس سے نہ صرف سیاسی آزادی حاصل ہوتی ہے بلکہ حکمرانی بھی ملتی ہے۔ حالی کے ذہن کے کسی گوشے میں یہ بات بیٹھی ہوئی ہے کہ برطانوی حکمران یہاں پہلے تاجروں کی شکل میں ہی آئے تھے اور بعد میں یہاں کے حکمران بن بیٹھے تھے۔

محمڈن اینگلو اورینٹل کالج علی گڑھ کا سنگ بنیاد ۸ر جنوری ۱۸۷۷ء کو وائسرائے و گورنر جنرل ہند لارڈ لٹن (۱۸۸۱-۱۸۷۶ء) کے ہاتھوں رکھا گیا۔[۱۶] اس سے تقریباً ساڑھے آٹھ ماہ قبل ۱۴ر اپریل ۱۸۷۶ء کو "دہلی سوسائٹی" کے زیر اہتمام منعقد ایک جلسہ میں حالی نے اپنی تقریر کے دوران 'فزیکل سائنس' کی جگہ 'صنعت اور دستکاری کی تعلیم کے لیے' ایک تعلیمی ادارہ قائم کرنے کا مشورہ دیا کیوں کہ ان کے نزدیک اس تعلیم کے حصول سے لوگوں کی آرزوئیں اور تمنائیں مقابلتاً زیادہ پوری ہوں گی۔[۱۷] یعنی ان کے نزدیک مسلمانوں کی ترقی کی ضامن صنعت وحرفت ہی کی تعلیم تھی۔ حالی شروع ہی سے ایسی تعلیم کی حمایت کرتے تھے جو عملی ہو اور جس کا تعلق روزگار سے ہو۔ ہندوستانی معاشرے کی ترقی کے محرک (agent) کے طور پر صنعت وحرفت کی تعلیم میں حالی کا عقیدہ اس قدر پختہ تھا کہ انھوں نے ہندوستان کی ترقی کا دارومدار اسی تعلیم کو قرار دیا۔ کراچی میں منعقد آل انڈیا محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے اکیسویں اجلاس، دسمبر ۱۹۰۷ء میں اپنے خطبۂ صدارت میں انھوں نے پھر صنعت وحرفت کی تعلیم کا ذکر کیا لیکن اس تعلیم سے زیادہ ضروری 'نئے طریقۂ زراعت'[۱۸] کے علم کو قرار دیا۔

حالی نے جب مسلمانوں کی مجموعی معاشرتی پسماندگی کے مسئلے پر غور کرنا شروع کیا تو ان کے سامنے یہ سوال بھی اُٹھ کھڑا ہوا کہ مغربی ممالک کے ترقی یافتہ ہونے کے اسباب کیا ہیں۔ غور وفکر کے بعد انھوں نے یہ نتائج حاصل کیے کہ مسلمانوں کے علوم وفنون کی مغربی علوم وفنون کے سامنے کوئی وقعت نہیں ہے اور وہ بدلے ہوئے حالات میں نہایت ہی پسماندہ حالت میں ہیں۔ اس لیے مسلمانوں کی تخلیقی صلاحیتیں اور جدت وایجاد کی قوتیں زائل ہو چکی ہیں جو ان کی پسماندگی کے اسباب ہیں۔ جب کہ اس کے برعکس مغربی ممالک میں سائنسی اور دیگر میدانوں میں روز بروز نئی نئی تحقیقات

اور ایجادات ہو رہی ہیں جو ان کی ترقی کے باعث ہیں۔ حالی نے انہی حقائق سے غافل مسلمانوں کو بھی آگاہ کرنا چاہا تاکہ وہ مجموعی ترقی کے حصول کی خاطر اپنے فرسودہ علوم و فنون کو ترک کر کے جدید تعلیم حاصل کریں۔ لیکن انھوں نے اس مقصد کے لیے کچھ وجوہ کی بنا پر سائنسی تعلیم حاصل کرنے کا مشورہ دینے کی بجائے تکنیکی، پیشہ ورانہ اور صنعت و حرفت کی تعلیم کے حصول پر زور دیا۔ ان کا خیال تھا کہ ملازمت سے کسی قوم کی ترقی نہیں ہو سکتی، تمام تعلیم یافتہ افراد کو ملازمت دینا حکومت کے بس میں نہیں اور سامراجی صورتِ حال میں برطانوی حکومت کی ملازمت کرنے سے غلامانہ ذہنیت پیدا ہوتی ہے کیونکہ سرکاری ملازمین حکومت کی پالیسی کے خلاف مزاحمت نہیں کر سکتے ہیں۔ اس لیے حالی کے نزدیک برطانوی حکومت کی ملازمت غلامی کے مترادف تھی۔ حالی کی تعلیمی نظریے کا سب سے اہم پہلو یہی ہے۔

## شبلی

شبلی نے بھی انگریزی حکومت کے قیام کے بعد ہندوستانی معاشرے میں رونما ہونے والی تبدیلیوں کو محسوس کیا اور ان کا واضح اظہار کیا۔ ان کے ہاں بھی تبدیلی کا احساس تقریباً سرسید، نذیر احمد اور حالی جیسے مسلم دانشوروں جیسا ہی ہے کیونکہ یہ تمام اہلِ فکر و نظر تقریباً ایک ہی قسم کے مسائل سے دوچار تھے۔ شبلی کا خیال ہے کہ برطانوی حکومت کے قیام کے نتیجے میں ہندوستانی معاشرے میں جو تبدیلیاں رونما ہوئیں ان سے اس کے تمام شعبے نہ صرف متاثر ہوئے بلکہ ان کی نوعیت بھی بدلی۔ انھوں نے محسوس کیا کہ وہ تمام علوم و فنون، تصورات و نظریات، طرزِ تمدن و طریقِ معاشرت اور مذہبی و تہذیبی قدریں اور ادارے جو کبھی ہندوستانی معاشرے کو عزیز تھے اور اس کے لیے قابلِ فخر تھے آج کے بدلے ہوئے حالات میں بے وقعت ہو گئے، ان کی کوئی قیمت نہیں، ان کی کوئی حیثیت نہیں۔ ان سماجی، سیاسی، تہذیبی اور علمی تبدیلیوں کا اظہار شبلی نے کافی واضح انداز میں کیا ہے:

چھیڑے ہیں جو گئے نئے فسانے  
نغمہ وہ رہا، نہ وہ ترانے  
پھونکا ہے فلک نے اور افسوں  
اب رنگ زمانہ ہے دگرگوں

. . . . . . . . . . . .

اب صورت ملک و دیں نئی ہے — افلاک نئے، زمیں نئی ہے
سب بھول گئے ہیں ماسبق کو — گردوں نے اُلٹ دیا ورق کو

. . . . . . . . . . . .

وہ سحر و فسوں گری زباں کی — وہ طرز وہ شوخیاں بیاں کی
وہ دُرج دُرِ سخن ہمارا — گنجینۂ علم و فن ہمارا
جو زینت و ساز تھے ہمارے — جو مایۂ ناز تھے ہمارے

. . . . . . . . . . . .

جس بزم کے میگسار تھے ہم — جس ملک کے تاجدار تھے ہم
جھونکے جو چلے نئی ہوا کے — آغوش میں آگیا فنا کے
وہ بزم رہی، نہ جام و ساغر — یک بار اُلٹ گیا وہ دفتر

اسی مضمون کو انھوں نے دوسری جگہ یوں بیان کیا ہے:

> زمانے نے جو نیا بہروپ بھرا ہے اور جس موجودہ صورت میں وہ نیرنگیاں دکھلا رہا ہے، وہ بالکل ایک اجنبی اور غیر مانوس تصویر ہے۔ اس نے جو بازار کھولا ہے وہ بھی نئی پرداز کا ہے۔ جن چیزوں کو ہم متاعِ گراں بہا سمجھتے تھے وہ کوڑیوں کے مل نہیں بکتیں، جس کو ہم متاع بیش پا افتادہ خیال کرتے تھے، اسی کا دام بڑھتا جاتا ہے۔ ہمارے فضل و کمال کا دفتر ڈھونڈنے سے ردّیوں میں ملتا ہے...
>
> علوم و فنون، صنائع، تجارت، زمینداری سب پر ایک نئی رنگ کی قلعی نظر آتی ہے کھانے کے طریقے، لباس کا انداز، مکانات کے نقشے، آرائشوں کا طور ایک طرف سے بدل گیا ہے۔

شبلی کا خیال ہے کہ بدلے ہوئے حالات میں ہندوستانی معاشرے کی بیش قیمت خیال کی جانے والی چیزیں موجودہ زمانے کے تقاضے سے میل نہیں کھاتیں اس لیے بے وقعت ہیں اور ان کا کوئی خریدار نہیں ہے لیکن مسلمان اس قدر غافل ہیں کہ انھیں حالات کے بدلنے اور زمانے کی

رفتار کا احساس اور ہوا کے رُخ کا اندازہ تک نہیں، وہ اپنے فرسودہ علوم وفنون اور عادات واطوار کو اب بھی اپنے سینے سے لگائے ہوئے ہیں :

سمجھے نہ ذرا کہ وقت کیا ہے — کس سمت زمانہ چل رہا ہے
تیرنگیوں پہ نہ کچھ نظر کی — یعنی کہ ہوا ہے اب کدھر کی
کیا پیش ہے، کیسی صورتیں ہیں — کیا وقت ہے، کیا ضرورتیں ہیں
رنگ وروشِ سپہر کیا ہے — اب طرزِ خرام دہر کیا ہے

... ... ... ...

لیکن نقشِ زمیں رہے ہم — بیٹھے تھے جہاں، وہیں رہے ہم
گرکر نہ کبھی اُبھر سکے ہم — بگڑے تو پھر نہ سنور سکے ہم
گو غیرِ اب اہلِ انجمن ہیں — ہم گرم فسانۂ کہن ہیں
اب تک ہیں بغفلت آرمیدہ — مجو چمن خزاں رسیدہ
ہر چند وہ بزم ہے، نہ احباب — ہم دیکھ رہے ہیں پر وہی خواب
گو لطمۂ خور زمانہ ہیں ہم — مخمورِ مئے شبانہ ہیں ہم
اُس گنجِ گہر پہ ہم ہیں نازاں — جس کا کوئی جوہری نہیں یاں
قائم جو وہ انجمن نہیں ہے — اس نقد کا اب چلن نہیں ہے
اب عیب ہیں سب ہنر ہمارے — ہیں پوتھ سے کم گہر ہمارے[۵]

اس لیے شبلی بدلے ہوئے حالات کے تقاضوں کے مطابق اور زمانے کے قدم بقدم چلنے کے لیے مسلم معاشرے میں رائج علوم وفنون اور تصورات ونظریات میں ردّ وقبول کی ضرورت محسوس کرنے لگے۔ ان کے نزدیک روایتی مسلم طبقہ اشرافیہ کے زوال کا سبب یہی تھا کہ اس نے خود کو وقت کے تقاضوں کے مطابق نہیں بدلا اور زمانے کی رفتار کا ساتھ نہ دیا لیکن اس کے برعکس سماجی اور معاشی اعتبار سے بدحال وہ طبقہ جس نے ہوا کا رُخ پہچانا اور بدلے ہوئے حالات کے مطابق خود کو ڈھالا اس کے معاشی حالات بہتر ہو رہے تھے[۶]۔ شبلی کا خیال تھا کہ زمانے کی مخالفت کرنے والی قوم ترقی نہیں کرسکتی۔ بلکہ ترقی کرنے کے لیے زمانے کے دوش بدوش چلنا

ضروری ہے۔ گذشتہ زمانے کا لوٹ آنا یا عہد پارینہ کی طرف مسلمانوں کا مراجعت کرنا ممکن نہیں یا زمانے نے جو ترقی کی ہے اُس سے نظریں پھیر لینا دانائی کی علامت نہیں۔ اس لیے شبلی کی رائے ہے کہ بدلے ہوئے حالات میں مسلمانوں کے سامنے صرف ایک ہی تدبیر ہے وہ یہ کہ وہ زمانے کا ساتھ دیں[۸۱] ۔ اور اعلیٰ درجے کے جدید علوم وفنون حاصل کریں۔ کیوں کہ ان کا خیال ہے کہ 'علومِ جدیدہ کے سامنے قدیم فلسفے کی مثال ایسی ہے جیسے توپ کے سامنے غلیل' کی حالت[۸۲] ۔ ان کا خیال ہے کہ اعلا درجے کی جدید تعلیم کی جانب توجہ نہ دینے کی وجہ سے معاشی، علمی، تہذیبی، اخلاقی اور معاشرتی میدانوں میں مسلمانوں کی حالت ابتر ہو گئی تھی۔ اس لیے ان پسماندگیوں سے نجات حاصل کرنے اور معاشرے کی مجموعی ترقی کے لیے شبلی کے خیال میں 'قوم کو انگریزی میں اعلیٰ درجے کی تعلیم کی نہایت ضرورت ہے... ظاہر ہے کہ ہماری ملکی، تمدنی واخلاقی غرض ہر ایک طرح کی ترقی انگریزی میں اعلیٰ درجے کی تعلیم پر موقوف ہے' اور اس اہم معاملے کی جانب مسلمانوں کی توجہ مبذول کراتے ہوئے انھوں نے کہا کہ 'اگر آپ اس عجیب اور دردناک انقلاب کو جو مسلمانوں کی تاریخی زندگی میں برابر پیدا ہوتا گیا ہے۔ ذرا بھی غور کی نگاہ سے دیکھیں گے تو صاف معلوم ہوگا کہ ہماری یہ حالت صرف اس وجہ سے ہے کہ ہماری قوم نے اب تک اعلیٰ تعلیم کی ضرورتوں کو بخوبی نہیں سمجھا یا اس سے دانستہ بے اعتنائی کی[۸۳]

وہ اپنی تحریر اور تقریر میں اس امر کا اعادہ نہایت ہی پُرزور الفاظ میں کرتے ہیں۔ ان کا خیال ہے کہ معاشرے کی تمام خرابیاں اس وقت تک دور نہیں ہو سکتیں جب تک اعلیٰ درجے کی انگریزی تعلیم نہ حاصل کی جائے[۸۴] ۔ لیکن ان کی نظر میں جدید انگریزی علوم وفنون اور دیگر قوموں خصوصاً یورپین کی بہتر خصوصیات اختیار نہ کرنے کا بنیادی سبب ان کے نزدیک مسلمانوں کا تعصب تھا کیونکہ مسلمان یورپین علوم وفنون اور تہذیب وتمدن اختیار نہ کرنے کا شرعی جواز پیش کرتے تھے[۸۵] ۔ لیکن شبلی نے پیغمبر اسلام اور ان کے صحابہ کی زندگی سے مثالیں پیش کر کے یہ ثابت کیا کہ غیر قوموں کا علم وزبان اور طرزِ تمدن اور طریقِ معاشرت اختیار کرنا جائز تھا اور اسلام اس قسم کے تعصب سے پاک تھا۔ انھوں نے مسلم عوام اور عالموں کے اس خیال کو غلط قرار دیا کہ دین اور دنیا، اور دینی علوم اور دنیوی علوم میں تناقض پایا جاتا ہے اور ان دونوں

میں مطابقت (reconciliation) نہیں پیدا کی جا سکتی تھی۔ شبلی نے اس خیال کے برخلاف ان کو ایک دوسرے کا تکملہ (complementary) قرار دیا۔[۸۷] انھوں نے کہا کہ جس طرح کی صورتِ حال سے آج کے ہندوستانی مسلمان دوچار ہیں اسی طرح کی صورتِ حال سے اسلامی ممالک کے مسلمان اور علما، پہلے بھی دوچار ہو چکے تھے۔ جب یونانی علوم وفنون کا رواج ہوا تھا اور آخرکار مسلمانوں نے نہ صرف ان کو قبول کیا بلکہ ان سے اسلام کی مطابقت بھی کی۔ یہاں تک کہ یہ اسلامی علوم کا حصہ سمجھے جانے لگے۔ شبلی نے ان عالموں میں امام غزالیؒ (۱۱۱۱ء-۱۰۵۸ء) امام رازی (۱۲۱۰ء- ۱۱۵۰ء) اور علامہ نصیر الدین طوسی (۱۲۷۴ء- ۱۲۰۱ء) کے کارناموں کو مثال کے طور پر پیش کیا۔[۸۸] شبلی نے جدید علوم وفنون کی جانب علمار کے 'مذہبی تعصب' کو بے بنیاد قرار دیا کیوں کہ ان کا خیال تھا کہ جن علوم وفنون کی تحصیل میں یہ دن رات مشغول تھے۔ 'وہ بھی دوسری ہی قوموں' سے حاصل کیے ہوئے تھے اور ان علوم وفنون کے ضمن میں انھوں نے منطق، فلسفہ اور ریاضی کو پیش کیا۔ شبلی کے خیال میں جدید علوم وفنون سے عالموں کے احتراز کی بنیادی وجہ یہ تھی کہ ان علمار کے خیال میں 'علوم جدیدہ میں دقیق علمی مسائل' کا فقدان تھا۔ جبکہ اس کے برعکس 'یونانی فلسفہ رموز واسرارِ حقیقت' پر مبنی تھا۔ جدید علوم کی طرف علمار کے اس رویّے کو بے بنیاد قرار دیتے ہوئے شبلی نے کہا کہ 'یونانی فلسفہ کے مسائل درحقیقت صرف لفظی اُلٹ پھیر یا خیالی اور فرضی باتیں ہیں' بخلاف اس کے فلسفۂ جدید کے اکثر مسائل حقائق اور واقعات پر مبنی ہیں'۔ انھوں نے 'چارلس ڈارون کے اصول ارتقار کی توسیع کر کے اس کا اطلاق فلسفہ کے ارتقار پر کیا اور کہا کہ جس طرح اس اصول کے مطابق 'کوئی بھی سے دفعتاً ترقی نہیں کر سکتی' اسی طرح قدیم فلسفے نے جدید فلسفے تک کی جو ارتقائی منزل طے کی ہے اس میں اسلامی فلسفے نے زینے کا کام کیا ہے۔ شبلی نے یہ دعویٰ بھی کیا کہ فلسفہ جدید وقدیم کا اسلامی فلسفے سے موازنہ کرنے پر یہ ثابت ہوگا' کہ فلسفۂ اسلام کا تعلق جدید فلسفہ سے زیادہ قریبی ہے۔ اس بنیاد پر انھوں نے علمار سے جدید فلسفہ اور علوم وفنون کی حمایت طلب کی۔[۸۹] انھوں نے علمار کی اس غلط فہمی کو بھی رفع کرنے کی کوشش کی کہ جدید علوم کی تحصیل سے بے عقیدگی اور لامذہبیت پیدا ہوتی ہے۔ کیوں کہ شبلی کو اس کا احساس تھا کہ 'جب تک علمار علوم جدیدہ کو اپنی سرپرستی

اور حمایت میں نہیں لیں گے مسلمانوں میں ان کی طرف سے نفرت اور مخالفت باقی رہے گی اور ان کی کافی اشاعت ہماری قوم میں نہ ہوگی۔[۹۰] اور یہ اگر اس کو اختیار کرنے پر آمادہ ہو جائیں تو تمام ملک میں اس سرے سے اُس سرے تک انگریزی تعلیم پھیل جائے۔[۹۱] اس مکالمے سے شبلی کا مقصد جدید علوم وفنون کی طرف مثبت رویہ اختیار کرنے کے لیے مسلم علمار کا ذہن تیار کرنا اور مسلم معاشرے میں ان (علوم وفنون) کی پذیرائی کے لیے راہ ہموار کرنا تھا کیوں کہ ان کی رائے تھی کہ جدید علوم وفنون جب تک مسلم علمار سے شرف قبولیت حاصل نہیں کر لیتے اور وہ ان کی طرف مثبت رویہ نہیں اختیار کرتے مسلم معاشرے میں جدید تعلیم کی پذیرائی نہیں ہو سکتی۔ شبلی اس سے باخبر تھے کہ ہندوستان کے مسلم معاشرے میں مولویوں کا بہت ہی اہم رول ہے اور وہ جدید علوم وفنون اور خیالات ونظریات کی اشاعت میں سدِراہ کی حیثیت رکھتے ہیں۔ اس لیے انھوں نے مولویوں اور علمار کو اپنے حلقۂ اثر میں لانے کی کوشش کی اور ان کو جدید علوم وفنون حاصل کرنے کی طرف مائل کرنا چاہا۔

شبلی نے کہا کہ مسلمانوں میں جدید تعلیم کی اشاعت کی خاطر اتنے بحث ومباحثے ہوئے، تقریریں ہوئیں، دورے کیے گئے، مہم چلائی گئی لیکن ان سب کوششوں کا نتیجہ خاطر خواہ نہیں ظاہر ہوا۔ کیوں کہ یہ کوشش کرنے والے لوگ وہ تھے جو مسلم معاشرے کے مولویوں اور عالموں کو نظر انداز کر کے یہ کام کرنا چاہتے تھے۔ اسی لیے شبلی نے جدید تعلیم کے طرفداروں سے کہا کہ وہ جب تک مولویوں اور عالموں کے ساتھ مل کر کام نہیں کرتے وہ کامیاب نہیں ہو سکتے۔ شبلی کا خیال تھا کہ جدید تعلیم یافتہ اور قدیم تعلیم یافتہ افراد دو گروہ میں منقسم ہو گئے ہیں اور ایک دوسرے کی مذمت کرتے ہیں لیکن ضرورت اس بات کی ہے کہ یہ دونوں ساتھ مل بیٹھیں اور غور وفکر کریں۔ انھوں نے کہا کہ:

> قومی ترقی کے مسئلے پر آج تک صرف یک طرفہ بحث ہوئی ہے۔ ملک میں دو قسم کے تعلیمیافتہ ہیں۔ تعلیم قدیم، تعلیم جدید، لیکن آج تک کسی صحبت، کسی مجلس، کسی کمیٹی میں ان دونوں گروہوں نے مل کر اس مسئلے پر بحث نہیں کی، جس کا نتیجہ ہے کہ دونوں گروہوں کی کوششیں مختلف الجہتہ ہیں اور اسی وجہ سے قومی گاڑی کے دو پہیے دو

مختلف سمتوں میں چل رہے ہیں جس کی وجہ سے منزلِ مقصود تک پہنچنا ناممکن سا ہو گیا ہے۔[۹۲]
اسی لیے شبلی ایسے موقع پر نہایت خوش ہوتے ہیں جب قدیم طرز کے تعلیم یافتہ اور جدید طرز کے تعلیم یافتہ کسی قومی مسئلے پر مل بیٹھتے ہیں اور غور و فکر کرتے ہیں۔ ۱۹۰۷ء میں ندوۃ العلماء میں دستار بندی کے جلسے سے خطاب کرتے ہوئے شبلی کہتے ہیں :

> آج کا دن وہ مبارک دن ہے جس نے دونوں گروہوں کو یکجا جمع کر دیا ہے، آج کے جلسے میں علماء بھی ہیں، صوفی بھی، گریجویٹ بھی ہیں، بیرسٹر بھی، قانون داں بھی ہیں، غرض قومی مجموعے کے تمام اجزاء موجود ہیں، اس لیے اب موقع ہے کہ وہ عقدۂ سربستہ جو اب تک حل نہیں ہوا تھا حل کیا جائے۔ دونوں گروہ اپنے اپنے خیالات ظاہر کریں، اور دونوں کی رایوں سے کسر و انکسار سے ایک متفق علیہ شاہراہ قرار پائے۔[۹۳]

شبلی یہیں پر نہیں رُکتے۔ وہ کئی سوالات اٹھاتے ہیں : مذہب اور قومیت کا مسئلہ ؛ دینی اور دنیاوی تعلیم کے حدود اور دائرے کا معاملہ ؛ اور ان دونوں کے درمیان رشتہ اور تعاون کا سوال ؛ ان کا خیال تھا کہ مسلمان ایک قوم ہے جس کی بنیاد مذہب اسلام ہے۔[۹۴] اس لیے انھوں نے اسلام یعنی مسلم قومیت کے تحفظ کے لیے جدید علوم و فنون کی تعلیم کے ساتھ مذہبی تعلیم کو بھی کسی قدر ضروری خیال کیا۔ لیکن اس سے شبلی کا مقصد جدید تعلیمیافتہ لوگوں کو امارت، وعظ، افتا، جیسے مذہبی رول سونپنا نہیں تھا بلکہ ان کو صرف 'مسائل اسلام اور تاریخ اسلام' سے باخبر کرنا تھا۔ اس مقصد کی تکمیل کی خاطر انھوں نے از اسکول تا کالج 'مختصر اور جامع و مانع' مذہبی نصاب کی ضرورت محسوس کی جس میں تین قسم کی کتابوں یعنی 'عقائد، فقہ اور تاریخ اسلام اور فقہ اور تاریخ' کو شامل کرنے کا مشورہ دیا۔ اسکول کی سطح پر بچوں کے ذہنی معیار کو مدنظر رکھتے ہوئے صرف فقہ، تاریخ اسلام اور 'سادہ عقائد کی تعلیم' اور کالج کی سطح پر امام غزالی، ابن رشد اور شاہ ولی اللہ کی منتخب عربی تصنیفات کی تعلیم عربی زبان میں دینے کا خیال ظاہر کیا۔ اس کے ساتھ ہی انھوں نے ایک شرط یہ بھی عائد کردی کہ 'ان سب کی مجموعی ضخامت سو دو سو صفحوں سے زیادہ نہ ہو۔'[۹۵]

شبلی نے مسلمانوں میں رائج قدیم نظامِ تعلیم میں 'سخت اصلاح اور اضافہ کی ضرورت' محسوس کی اور اس پر تاسف کیا کہ 'بڑے بڑے مقدس علما اب تک اس ضرورت کے قائل' نظر نہیں آتے۔ اس کی اہمیت سے عالموں کو باور کرانے کی غرض سے انھوں نے ان سے چھ سوالات کیے:

(۱) یورپ کے مصنفین، مذہب پر جو حملہ کر رہے ہیں، اس سے واقف ہونے کی ضرورت ہے یا نہیں؟

(۲) اگر علما خود ان خیالات سے واقف نہ ہوں گے، تو کیا انگریزی خواں مسلمانوں میں ان خیالات کا شائع ہونا کوئی روک سکتا ہے؟

(۳) مذہب پر عموماً اور مذہب اسلام پر [خصوصاً] جو اعتراضات یورپ کے لوگ کر رہے ہیں ان کا جواب دینا کس کا فرض ہے؟

(۴) علما جب تک ان خیالات سے واقف نہ ہوں گے جواب کیونکر دے سکیں گے؟

(۵) کیا علمائے سلف نے یونانیوں کا فلسفہ نہیں سیکھا تھا، اور ان کے اعتراضات کے جواب نہیں دیے تھے؟

(۶) اگر اس وقت اس زمانے کے فلسفے کا سیکھنا جائز تھا تو اب کیوں جائز نہیں ہے؟[۹۶]

ان سوالات کی روشنی میں شبلی نے عالموں سے کہا کہ جدید نظریات و خیالات سے باخبر ہونے کے لیے ضروری ہے کہ وہ انگریزی زبان اور علوم و فنون سیکھیں۔ لیکن انھوں نے ان عالموں پر 'جو کسی قسم کی اصلاح کی ضرورت' نہیں محسوس کرتے تھے، زور ڈالنا مناسب نہیں خیال کیا اور ان کو ان کے حال پر چھوڑ دیا۔ ان کے خیال میں مسلم معاشرے کو اس قسم کے عالموں کی بھی ضرورت تھی۔ شبلی نے ان کو 'دیہات کے جاہل مسلمانوں میں تبلیغ و اشاعت دین' مسجدوں کی امامت اور فتویٰ وغیرہ لکھنے کا رول سپرد کیا۔ کیوں کہ ان کے خیال میں یہ کام ضروری تھے جسے قدیم نظامِ تعلیم کے فارغ التحصیل بحسن و خوبی انجام دے سکتے تھے۔[۹۷] اس کے علاوہ شبلی کے نزدیک 'قرآن و حدیث کی حفاظت'، اسلام کے 'مشکل مسائل کی تشریح' اور مخالفین اسلام کے

اعتراضات کا مقابلہ اور دیگر دینی خدمات الغرض 'مسلمانوں کی قومیت' کے تحفظ کی خاطر بھی مذہبی تعلیم ضروری تھی۔[۹۸]

جب حیدر آباد میں ایک مشرقی دارالعلوم قائم کرنا تجویز ہوا تو شبلی کو اس کے روایتی علوم و فنون اور زبان کا نصاب مرتب کرنے کی دعوت دی گئی۔ جون ۱۹۰۰ء میں انھوں نے نصاب مرتّب کیا اور اس پر ایک رپورٹ لکھی، جس میں انھوں نے خیال ظاہر کیا کہ مروّجہ جدید تعلیم مسلمانوں کی ضرورت کے مطابق نہیں تھی، پھر بھی مسلمانوں نے اسے قبول کیا تھا کیوں کہ سرکاری ملازمت کے حصول کے لیے یہ تعلیم لازمی قرار دی گئی تھی۔ لیکن شبلی کا خیال تھا کہ چونکہ ریاست حیدرآباد ایک بڑی ریاست تھی اور اس وقت تک وہاں سرکاری ملازمت حاصل کرنے کے لیے یونیورسٹی کی ڈگری لازمی نہیں قرار دی گئی تھی اس لیے انھوں نے مشورہ دیا کہ وہاں ایک ایسا نظام تعلیم قائم کیا جائے جہاں جدید تعلیم کے ساتھ ساتھ 'اسلامی علوم اور اسلامی تاریخ' کی تعلیم بھی دی جائے بلکہ اس کے لیے قدیم اور جدید دونوں ملا کر ایک تیسرا نظام تعلیم رائج کرنے کے لیے ضرورت تھی۔[۹۹] انھوں نے کہا کہ دارالعلوم ندوہ تقریباً اسی نظریے کی روشنی میں قائم کیا گیا تھا۔ وہ کہتے ہیں:

> دارالعلوم ندوہ اسی غرض سے قائم کیا گیا ہے کہ اس میں علم دنیوی اور علوم دینی کی تعلیم ایک ساتھ دی جائے اور اس سے ایسے روشن خیال علماء پیدا ہوں جو دونوں قسم کے علوم کے جامع ہوں اور وہ جدید اور قدیم گروہوں کے درمیان رابطۂ اتحاد کا کام دیں' اور اسلام کا وہ مکمل نقشہ ان کے پیش نظر ہو جس میں دین اور دنیا دونوں جمع کیے گئے ہوں۔[۱۰۰]

شبلی کو مسلمانوں کی تہذیبی اور معاشرتی پسماندگی کا شدید احساس تھا جس کا سبب جدید علوم و فنون سے مسلمانوں کی بے اعتنائی اور غفلت اور اپنے فرسودہ نظام تعلیم سے ان کی وابستگی تھا۔ انھوں نے مسلم معاشرے کی اس پسماندگی کا علاج جدید علوم و فنون میں تلاش کیا۔ اسی غرض سے انھوں نے ان علوم و فنون کی تحصیل کی راہ میں حائل دقیانوسی مسلمانوں اور عالموں کی غلط فہمی کو رفع کیا اور اس خیال کو غلط قرار دیا کہ جدید تعلیم بے عقیدگی اور لامذہبیت پھیلاتی

ہے لیکن انھوں نے جدید علوم وفنون کی تحصیل میں مشغول ہونے والے طلبار کے لیے بھی مذہبی تعلیم کو ضروری قرار دیا جس کا بظاہر مقصد تو ان کی اپنی تاریخ، اپنے مذہب اور اپنے تہذیبی ورثے سے واقف کرانا تھا لیکن ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جدید تعلیم کے بارے میں شاید خود انھیں بھی اندیشہ تھا۔ اسی لیے انھوں نے ان طلبار کے لیے مذہبی تعلیم ضروری خیال کیا تاکہ وہ جدید تعلیم کے برے اثرات کو زائل کر سکے اور مذہب میں ان کا یقین برقرار رکھ سکے۔ بہرحال شبلی یقیناً یہ چاہتے تھے کہ جدید علوم کے طلبار کسی قدر ضروری دینی تعلیم بھی حاصل کریں لیکن وہ جدید علوم وفنون کی قیمت پر مشرقی زبان اور علوم کے حق میں نہیں تھے۔ بلکہ انھوں نے مشرقی زبان اور علوم حاصل کرنے والے طلبا، کے لیے بھی انگریزی زبان اور مغربی نظریات وخیالات سے واقفیت ضروری خیال کیا جس کے بنیادی مقاصد تھے اسلام پر کیے جانے والے یورپینوں کے علمی حملوں کی کاٹ کرنا اور ان کا جواب دینا، اور مسلم معاشرے کے جدید تعلیم یافتہ اور قدیم تعلیم یافتہ افراد کے درمیان اتحاد پیدا کرنے کے لیے رابطے کا کام کرنا۔ غرض کہ شبلی ایک ایسا تعلیمی نظام ترکیب دینا چاہتے تھے جو قدیم نظام تعلیم اور جدید نظام تعلیم دونوں کا مرکب ہو لیکن ان کے تعلیمی نظام میں انگریزی زبان اور جدید علوم وفنون کو فوقیت حاصل تھی۔

## باب ۳

# مثالی مُسلم عورت کی تشکیل

## سرسیّد

ہندوستانی معاشرے میں عورتوں کی حالت اور ان کے مسائل سے سرسیّد بے خبر نہیں تھے۔ وہ ہندوستان کی عورتوں کو انسانی خصوصیات سے عاری قرار دیتے تھے۔ انھوں نے ان کی مثال ایسے پرندے سے دی جسے پر نکلنے سے پہلے ہی پنجرے میں ڈال کر اُڑنے سے محروم کردیا جائے۔ ان کے نزدیک عورتوں کی قید و بند کی زندگی ان کے ذہن کے تاریک ہونے کا سبب ہے۔ اسی وجہ سے حقائق کا ادراک ان کے بس میں نہیں ہوتا ہے اور توہمات ان کے عقائد کا لازمی جُزو ہوتے ہیں۔ سرسیّد کا خیال تھا کہ ہندوستان میں عورتوں کی یہ حالت نہ صرف معاشرتی ترقی میں سدّراہ تھی بلکہ مضرت رساں بھی تھی۔ وہ ان کی تصویر کشی یوں کرتے ہیں:

> ... ان کے خیالات میں اس قدر تیرگی ہوتی ہے کہ بہت کم، بلکہ بالکل کسی چیز کی اصلی کیفیت اور اس کی مناسب تدبیر کو نہیں سمجھ سکتیں اور

ان کے خیالات میں ایک ہولناک ابتری ایسی ہے کہ اس کے تصور سے دہشت معلوم ہوتی ہے اور باوجود ان تمام خرابیوں کے ان کی جبلت میں اپنے قدیمی اطوار کی پابندی ایسی ہے کہ اس پابندی کو موت وحیات پر بدرجہا فائق سمجھتی ہیں... ہمیشہ وہ امراض کو بھوت اور آسیب کا اثر سمجھتی ہیں اور اسی وجہ سے بجائے اس کے کہ علاج کی طرف عاقلانہ طور سے متوجہ ہوں، اوّل جھاڑ پھونک اور نذر و نیاز سے کام لیا جاتی ہیں۔[1]

ہندوستانی عورتوں کی زندگی سے توہم پرستی کے ازالے کا مقصد ان کو عقلیت پسند انسان بنانا نہیں تھا بلکہ اس کا منشا، اول یہ تھا کہ مرد اپنی گھریلو زندگی اور معاشرے کی اصلاح کی جانب جو کوشش کرتے ہیں ■ بار آور ہو کیوں کہ ان کی توہم پرستی جو جہالت کی زائیدہ ہے اصلاح کی راہ میں آڑے آتی ہے اور دوم توہم پرست عورتوں کے ساتھ مردوں کا زندگی گزارنا اذیت ناک ہے۔ ان کا خیال تھا کہ مہذب قومیں مسلم معاشرے میں عورتوں کی حالت اور حیثیت کو دیکھ کر طنز کرتی ہیں کیوں کہ اس سماج میں ان کے ساتھ مردوں کا سلوک افسوسناک ہے۔ اس کی وجہ سرسید کے نزدیک مسلمانوں کا 'نامہذب' ہونا اور اسلامی احکامات پر عمل نہ کرنا ہے۔ انھوں نے مسلم مردوں کو مشورہ دیا کہ وہ اپنی عورتوں کو خدمت گار شمار کرنے کے بجائے انھیں اپنا شریکِ حیات سمجھیں، ان کے ساتھ حسنِ سلوک، حسنِ معاشرت اور محبت سے پیش آئیں، ان کی تواضع اور خاطر داری کریں اور ان کے آرام و آسائش اور خوشی و مسرت کا خیال رکھیں۔ انھوں نے کہا کہ مہذب اقوام و ممالک ان تمام باتوں کا خیال رکھتے ہیں۔ اس لیے ان کی عورتوں کی حالت مسلمانوں اور مسلمان ملک کی عورتوں کی حالت سے بدرجہا بہتر ہے؛ جب کہ حقیقت یہ ہے کہ ان ممالک میں عورتوں سے متعلق قوانین ایسے ہی 'ناقص اور خراب' حالت میں تھے کہ ان کو شادی کے بعد کسی قسم کے سماجی اور معاشی حقوق حاصل نہیں تھے لیکن وہاں ان قوانین میں اصلاح کر کے عورتوں کے درجے کو بلند کیا گیا ہے۔ حالاں کہ

اس کے برعکس اسلام میں عورتوں کی بہتری کے پیش نظر ہر قسم کے سماجی اور معاشی حقوق حاصل تھے جو دنیا کے تمام مذاہب سے بہتر تھے تاہم ان پر عمل نہ کیا گیا[۲]۔ سرسید نے بیوہ عورتوں کے نکاح کی حمایت کی اور اس سلسلے میں ہندوستان کے ہندوؤں اور مسلمانوں کو عملی اقدام کرنے کی تحریک دلائی[۳]۔

سرسید نے اسلام کو عورت اور مرد کے درمیان مساوات کے اصول پر مبنی واحد مذہب ثابت کرنے کے خیال سے کہا کہ دنیا میں اسلام کے علاوہ اور کوئی دوسرا مذہب یا کسی دوسرے مذہب کا پابند ملک نہیں ہے جس میں عورت اور مرد کے حقوق کو برابر تسلیم کیا گیا ہو۔ لیکن اس سلسلے میں ایک بہت اہم نکتہ یہ ہے کہ سرسید کے نزدیک، عورتوں کے حقوق کی برابری کا مطلب یہ نہیں تھا کہ انھیں زندگی کے ہر میدان میں مرد کے برابر سمجھا جائے بلکہ ان کے خیال میں ان کو وہی حقوق حاصل ہونے چاہئیں جن کی شرع اجازت دیتی ہے۔ ان کے نزدیک عورتوں کے حقوق کی برابری کا پیمانہ اسلامی شرع ہے جو ان کے خیال میں معقول ہے[۴]۔ اسی لیے انھوں نے یورپ کی عورتوں کی 'بے پردگی' کو معیوب اور مسلم معاشرے میں رائج عورتوں کے پردے کو 'نہایت عمدہ' خیال کیا۔ سرسید کے نزدیک مروجہ پردے سے متعلق قرآنی ثبوت کی موجودگی یا غیر موجودگی پر بحث 'نازیبا' اور 'محض فضول' ہے۔ کیوں کہ یہ بحث اسی وقت بامعنی اور کارآمد ہوتی جب مسلم مرد اپنے اعمال میں قرآنی احکامات کے پابند ہوتے اور اس سلسلے میں قرآن سے سند تلاش کرتے۔ چونکہ مرد تمام شعبہ ہائے زندگی میں قرآنی احکامات پر عمل پیرا نہیں ہیں۔ اس لیے مروجہ پردے کی حمایت یا مخالفت میں بھی قرآن سے سند فراہم کرنا معقول نہیں ہے[۵]۔ سرسید مسلم عورتوں کے پردہ ترک کرنے کے سخت مخالف تھے اور پردے کے حق میں ہر قسم کے جواز ڈھونڈتے تھے۔ اس لیے اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا تھا کہ قرآن میں ایسے پردے کا، جو ہندوستانی مسلم عورتوں میں رائج ہے، جواز موجود ہے یا نہیں۔

عورتوں کے معاملے میں سرسید اسلام کی روایتی تاویل کے قائل تھے

اور ان کو اسی اسلام کا پابند رہنے کی تلقین کرتے تھے جب کہ یہ ثابت کرنے کے لیے کہ اسلام ترقی کا مخالف نہیں ہے انھوں نے پورے اسلام کی مطابقت عقل اور فطرت سے کی لیکن اسلام کی یہ تاویل جدید تعلیم یافتہ یا جدید تعلیم حاصل کرنے والے مسلم اشرافیہ کے لیے تھی نہ کہ پورے مسلم معاشرے اور مسلم عورتوں کے لیے۔ سرسید مہذب قوموں کی ان کوششوں کو سراہتے تھے کہ انھوں نے اپنی عورتوں کی اصلاح کر کے ان کو 'نہایت اعلیٰ درجے کی ترقی پر پہنچا' دیا ہے۔ لیکن انھوں نے ہندوستان کے مسلم معاشرے کی عورتوں کی قابلِ رحم حالت اور حیثیت کی واقفیت کے باوجود ان کی اصلاح اور ترقی کو قابلِ اعتنا نہ خیال کیا اور ان کو ان کے حال پر چھوڑ دیا۔ اس طرح سرسید کا یہ رویہ اسلام سے متعلق ان کے اس دعوے کے منافی معلوم ہوتا ہے کہ اسلام عورت اور مرد کے مساوی حقوق کا قائل ہے۔ حقیقت تو یہ ہے کہ دنیا کا کوئی بھی مذہب عورت اور مرد کی برابری کا قائل نہیں ہے۔ اسلام میں بھی عورت کی حیثیت کے بارے میں صدیوں سے بحث جاری ہے اور اس سلسلے میں ایک گروہ قرآن، حدیث، تاریخ اور مقتضائے وقت کے مطابق عورت اور مرد کو سماجی حیثیت کے اعتبار سے مساوی ثابت کرنے کی کوشش کرتا رہا ہے، جس سے مسلم عورتوں کی جانب اسلامی فریم ورک ہی میں سہی ایک مثبت رویے کا اظہار ہوتا رہا ہے۔ لیکن سرسید نے یہ نہیں کیا، کیوں کہ ان کا یہ مقصد نہیں ہے اور نہ وہ دونوں کی برابری کے قائل ہیں۔ ان کے نزدیک ان دونوں کو الگ الگ سماجی رول ادا کرنا ہے۔ انھوں نے عورت اور مرد کے لیے دو پیمانے مقرر کیے۔ سرسید نے مسلم معاشرے میں عورتوں کی پست حیثیت کے بارے میں مغربی تنقید کے پیش نظر اس پستی کی ذمے داری اسلامی احکامات پر مسلمانوں کا عمل نہ کرنا قرار دیا اور کہا کہ اسلام دنیا کا واحد مذہب ہے جو عورتوں اور مردوں کے مساوی حقوق کا قائل ہے لیکن جب عمل کرنے کا معاملہ پیش آیا تو انھوں نے عورتوں کو مساوی حقوق کا مستحق خیال نہیں کیا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اسلام میں عورتوں اور مردوں کے مساوی

حقوق کا دعویٰ یورپی ناقدین کو قائل کرنے کے لیے پیش کیا گیا تھا۔

سرسید ہندوستانی عورتوں کی نیکی، بردباری اور محبت کے بہت ہی معترف تھے، مشکل اوقات میں ان کے صبر اور برداشت کے مادے کی داد دیتے تھے اور بال بچوں کی پرورش اور خانہ داری کی صلاحیت پر نہایت ہی فخر کرتے تھے۔ ان کی ان خوبیوں کی بنا پر دنیا میں ان کو مثال کے طور پر پیش کر سکتے تھے۔ جب عورتیں سرسید جیسی اثر انداز ہونے والی شخصیت سے اپنی اس تصویر کی تعریف سنتی رہی ہوں گی تو وہ خود بھی اس پر فخر کرتی رہی ہوں گی اور یہ تعریف ان کو اپنی تصویر میں کسی قسم کی تبدیلی کے خیال سے باز رکھتی رہی ہوگی۔ سرسید ہندستانی عورتوں کی اس تصویر کو شاید پسند کرتے تھے اور اس میں کسی قسم کی کوئی تبدیلی نہیں چاہتے تھے۔ اسی لیے جب ان کو جدید تعلیم دینے کا مسئلہ درپیش ہوتا تو وہ ان کو مخاطب کر کے کہتے کہ وہ ان کی تعلیم سے بے خبر نہیں تھے بلکہ 'دل سے ان کی ترقی تعلیم' کے خواہش مند تھے لیکن وہ اس طریقۂ تعلیم کے خلاف تھے جسے 'زمانے کے کوتاہ اندیش' اختیار کرنا چاہتے تھے۔ انھوں نے لڑکیوں کو جدید علوم کی تعلیم دینے کی علی الاعلان مخالفت کی اور ان علوم کی کتابوں کو 'نامفید اور نامبارک' خیال کیا۔ انھوں نے کہا کہ بہت سے معاملات میں وہ جدید نظریات رکھتے تھے لیکن عورتوں کی تعلیم کے بارے میں وہ اپنے 'قدیم بزرگوں' کے خیالات سے متفق تھے۔ اس لیے انھوں نے ان عورتوں کو وہی تعلیم حاصل کرنے کا مشورہ دیا جو اُن کی نانیوں اور دادیوں نے حاصل کی تھی، کیونکہ زمانے کے انقلابات سے ان کے حالات اور تعلیمی ضروریات میں کوئی تبدیلی پیدا نہیں ہوئی تھی۔ اس لیے عورتوں کا 'اپنا پرانا طریقۂ تعلیم اختیار کرنا ہی ان کی دین و دنیا کی بہتری اور دوسری مصیبت سے حفاظت کا بہتر ذریعہ تھا'۔ سرسید کے خیال میں عورتوں کو معاشرے میں اب بھی وہی رول ادا کرنا تھا جو اُن کی نانیوں اور دادیوں نے ادا کیا تھا۔ وہ عورتوں کو کوئی نیا سماجی رول سپرد کرنے کے حق میں نہیں تھے۔ اس لیے وہ ان کے لیے پرانے طریقۂ تعلیم کی نصیحت اور اسی کی حمایت کرتے تھے۔ انھوں نے اس

طریقۂ تعلیم کی وضاحت کی<sup></sup> اور مثال کے طور پر اپنے خاندان میں رائج پرانے نظام تعلیم کا قدرے شرح وبسط کے ساتھ بیان کیا، جس سے وہ اچھی طرح واقف تھے۔ اس سلسلے میں وہ تین نسلوں کے طریقۂ تعلیم کا ذکر کرتے ہیں: پہلی نسل کے خانے میں انھوں نے اپنی والدہ اور خالاؤں کو رکھا؛ دوسری نسل کے زمرے میں اپنی ہم عمر بہنوں کو شامل کیا؛ اور تیسری نسل کے ضمن میں ان لڑکیوں کی مثال پیش کی جو ان کے سامنے بچہ تھیں اور اب بڑی ہو گئی تھیں۔ ان کی والدہ اور خالاؤں کی نسل سے تعلق رکھنے والی تمام خواتین پڑھنا جانتی تھیں اور چند اُن میں سے ایسی تھیں کہ جو فارسی کتابیں بھی پڑھ سکتی تھیں: خود انھوں نے گلستاں کے چند سبق اپنی والدہ سے پڑھے تھے اور اکثر ابتدائی فارسی کی کتابوں کے سبق ان کو سنائے تھے۔[۱] دوسری اور تیسری نسلوں کی تعلیم کا طریقہ یہ تھا:

> .... رشتہ دارانِ قریب میں سے کوئی معزز اور آسودہ گھر لڑکیوں کی تعلیم کے لیے منتخب کیا جاتا تھا اور خاندان کی لڑکیاں اُس گھر میں پڑھنے کے لیے جمع ہوتی تھیں اور اس گھر کی بزرگ عورت جو اُن لڑکیوں میں سے کسی کی ماں اور کسی کی نانی اور کسی کی خالہ اور کسی کی مامی اور کسی کی پھوپھی ہوتی تھی، اُن سب لڑکیوں کی نگراں ہوتی تھی۔ اُن کی تربیت کے لیے متعدد اُستانیاں نوکر ہوتی تھیں۔ اور خود اُس گھر کی مالکہ اور بڑی عمر کی عورتیں جو پڑھی ہوئی ہوتی تھیں، مع اُستانیوں کے اُن لڑکیوں کو تعلیم دیتی تھیں۔
>
> اُس مکان کا ایک ٹکڑا جو ہمیشہ ضلع کی عمارتوں میں ایک دالان ہوتا تھا، بطور مکتب کے تجویز کیا جاتا تھا۔ اُس میں تخت پر بچھے ہوئے ہوتے تھے اور اُن پر نہایت صاف فرش ہوتا تھا۔ اور سب لڑکیاں وہاں بیٹھ کر پڑھتی تھیں اور اُستانی پڑھاتی تھی۔ اُس گھر کی بزرگ عورتیں وقتاً فوقتاً اُس دالان میں جاکر اُن لڑکیوں کی اور اُن کے پڑھنے کے

حالات کی نگرانی کرتی تھیں۔ کبھی کبھی کوئی رشتہ دار مرد ان لڑکیوں کا بھائی یا باپ، نانا، خالو آن کر اُن لڑکیوں کا سبق سنتا تھا اور کسی کسی لڑکی کو خود پڑھاتا تھا۔

... صبح سے کھانے کے وقت تک پڑھنے کا وقت تھا۔ کھانے کے وقت پر سب لڑکیاں اس گھر کی مالکہ کے ساتھ کھانا کھاتی تھیں۔ کھانے کے بعد ظہر کے وقت تک سینے پرونے یا کسی اور قسم کی خانہ داری کے کاموں کے سیکھنے میں گزرتا تھا۔ ظہر کے وقت سب لڑکیاں نماز پڑھتی تھیں اور عصر کے وقت تک پھر اپنے پڑھنے میں مصروف رہتی تھیں۔ عصر کے بعد ڈولیوں میں سوار ہوئیں اور پھر اپنے اپنے گھر کو چلی گئیں۔

جمعہ کا دن نہایت دلچسپ ہوتا تھا۔ سب لڑکیاں بدستور صبح سے آتی تھیں اور مل کر چھوٹی چھوٹی پتیلیوں میں مختلف قسم کے کھانے پکاتی تھیں جو ہماری طرف کی زبان میں ہنڈکلیہ کہلاتی ہے۔ ان لڑکیوں میں سے ایک لڑکی میزبان بنتی تھی اور سب لڑکیوں کو اُنھی کا پکا ہوا کھانا کھلاتی تھی... غرض کہ اسی طرح پر اُن کو وہ چیزیں، جو عورتوں کے لیے ضروری ہیں، پڑھائی جاتی تھیں اور خاندان کا طریقہ اور سلیقہ سکھایا جاتا تھا۔[۱۱]

پرانے طریقۂ تعلیم کے نصاب میں قرآن، اُس کا ترجمہ اور نماز روزے کے مسائل سے متعلق کتابیں شامل تھیں۔ اس تعلیم سے غیر مطمئن، مزید تعلیم حاصل کرنے کی خواہاں لڑکی فارسی زبان سیکھتی تھی اور قصص الانبیاء، حکایات اولیاء اور بعض صورتوں میں مثنوی مولانا روم، مشکوٰۃ شریف کا فارسی ترجمہ از شیخ عبدالحق محدث دہلوی اس کے بعد مشکوٰۃ کا اُردو ترجمہ اور حصن حصین کا اُردو ترجمہ ظفر جلیل پڑھتی تھی۔ بعض لڑکیاں حضرت خواجہ نظام الدین کے ملفوظات فوائد الفواد بھی اپنے شوق سے پڑھتی تھیں۔ اس طریقۂ تعلیم پر رائے زنی کرتے ہوئے سرسید لکھتے ہیں کہ "یہی عمدہ

طریقہ تعلیم کا تھا جس سے لڑکیوں کے دل میں نیکی اور خدا ترسی، رحم اور محبت اور اخلاق پیدا ہوتا تھا اور یہی تعلیم اُن کے دین اور دنیا دونوں کی بھلائی کے لیے کافی تھی اور اب بھی یہی تعلیم کافی ہے"۔[۱۲]

سرسید نے عورتوں کی تعلیم کے نصاب میں جدید علوم کی شمولیت کے خیال کی مخالفت کی۔ تعلیم نسواں کے لیے ان علوم کی حمایت کرنے والوں کو انھوں نے مغرب کے مقلدین میں شمار کیا۔ ان کے نزدیک یورپ اور امریکہ کے سماجی حالات اور اہم سیاسی اور سماجی عہدوں پر فائز ہونے کے امکانات کے پیش نظر وہاں عورتوں کے لیے جدید علوم کی تعلیم ضروری ہو سکتی تھی لیکن ہندوستانی معاشرہ ان ملکوں سے نہ صرف مختلف تھا بلکہ صدیوں بعد بھی یہاں ویسے حالات کے پیدا ہونے کی توقع نہیں تھی۔ اس لیے وہی پرانی دینی اور اخلاقی تعلیم سرسید کے زمانے کی عورتوں کے لیے بھی سودمند تھی۔ اس خیال سے انھوں نے جغرافیۂ عالم، تاریخ، الجبرا اور ٹرگناٹری کی تعلیم کو لاحاصل قرار دیا۔[۱۳]

اپنی اسی ذہنی ساخت کی بنا پر ۱۸۸۲ء میں ایجوکیشن کمیشن کے سامنے مسلم عورتوں کی تعلیم کے مسائل پر بیان دیتے ہوئے انھوں نے اس عام خیال کو سراسر غلط قرار دیا کہ شریف خاندانوں کی خواتین جاہل ہیں۔ لیکن انھوں نے اس حقیقت کو تسلیم بھی کیا کہ مسلم عورتوں میں تعلیم تسلی بخش نہیں ہے تاہم شریف خاندانوں کی مسلم عورتوں میں ایک قسم کی 'معتدل درجے کی دیسی تعلیم' جاری ہے اور وہ مذہبی اور اخلاقی کتابیں اُردو، فارسی اور عربی میں پڑھتی ہیں۔ مثال کے طور پر انھوں نے اپنے خاندان کی عورتوں کو پیش کیا اور ان کے بارے میں کہا کہ وہ نہ صرف فارسی اور عربی کا بہت اچھا علم بلکہ اپنی زبان میں نظمیں کہنے کی صلاحیت بھی رکھتی ہیں۔ انھوں نے یہ دعویٰ کیا کہ اعلا درجے کے خاندانوں میں ایسی خواتین بھی حال ہی میں گزری ہیں جو 'اعلیٰ درجے کی صلاحیت' کا ملکہ رکھتی تھیں۔ اس ضمن میں شاہ عبدالعزیز دہلوی کے خاندان کی ایک خاتون کو مثال کے طور پر پیش کرتے ہوئے سرسید نے کہا کہ

انھیں عربی کی مذہبی کتابوں پر اس قدر ملکہ حاصل تھا کہ وہ عورتوں کے درمیان مذہب اور اخلاقیات پر وعظ کرتی تھیں۔ انھوں نے ایجوکیشن کمیشن کو آگاہ کیا کہ شریف خاندانوں میں عورتوں کی مذہبی تعلیم کے لیے استانیاں اور ملّانیاں رکھنے کا اب بھی دستور قائم ہے۔ اس کے علاوہ لڑکی کے والد، بھائی اور دوسرے قریبی رشتے دار اس کو اُردو، فارسی اور مستثنیٰ صورتوں میں انگریزی کی تعلیم دیتے ہیں۔ وہ دو ایسی لڑکیوں کو بھی جانتے تھے جو انگریزی میں خط لکھنے کی صلاحیت رکھتی تھیں۔[14]

ایجوکیشن کمیشن میں عورتوں کی تعلیم کے سوال کو پیش کرتے ہوئے سرسید نے ان افراد کو غلط فہمی کا شکار خیال کیا جو تعلیم نسواں کے حامی تھے اور جن کی خواہش تھی کہ "عورتوں کو مردوں سے پہلے تعلیم یافتہ اور تہذیب یافتہ ہونا چاہیے"۔ یہ الگ بحث کا موضوع ہے کہ اس خیال کے حامی افراد مغالطے میں تھے یا نہیں لیکن یہ حقیقت ہے کہ سرسید نے عورتوں اور مردوں کی بہ یک وقت تعلیم کی بھی حمایت نہیں کی۔ بلکہ انھوں نے انتہا پسندانہ رویّہ اختیار کیا اور کہا کہ "حقیقت یہ ہے کہ مسلم عورتوں کو اُس وقت تک تسلّی بخش تعلیم نہیں دی جا سکتی جب تک مسلمان مردوں کی خاصی تعداد تسلی بخش تعلیم حاصل نہیں کر لیتی۔۔۔ جب موجودہ نسل کے مسلم مرد اچھی طرح تعلیم یافتہ اور روشن خیال ہو جائیں گے تو یہ صورتِ حال مسلم عورتوں کی روشن خیالی پر زوردار گویا بالواسطہ اثر ڈالے گا کیوں کہ روشن خیال والد، بھائی اور شوہر فطری طور پر اپنی رشتہ دار عورتوں کو تعلیم یافتہ کرنے کے لیے سب سے زیادہ متردّد ہوں گے"۔[15] سرسید کا اس بات میں پختہ یقین تھا کہ مردوں کے تعلیم یافتہ ہونے سے پہلے عورتیں تعلیم یافتہ نہیں ہو سکتیں۔ ان کا خیال تھا کہ اس طرح مردوں کی تعلیم کی کوشش بالواسطہ عورتوں کی تعلیم کی کوشش بھی ہے۔ ان کے یہاں اس بات کی بھی تکرار ملتی ہے اور وہ اپنے اس خیال کو حق بجانب ثابت کرنے کی غرض سے اقوامِ عالم اور تاریخ عالم کا سہارا لیتے ہیں۔ ۲۸ر جنوری ۱۸۸۴ء کو بمقام گورداس پور پنجاب کی خواتین نے ان کو ایڈریس پیش کرنا چاہا لیکن وہ یہ ایڈریس ان کو پیش نہیں کر سکیں۔[16] اس لیے ان کی جانب سے

